

# دو سسر دو داماد رضی اللہ تعالیٰ عنہم

سیرتِ خلفائے راشدینؓ پر پہلی غیر منقوط کتاب

ابو محمد
محمد عظیم رائی



تقریظ
حضرت مولانا محمد اسلم صاحب شیخوپوری دامت برکاتہم العالیہ

ادارہ اساس العلم کراچی

سیرتِ خلفائے راشدینؓ پر پہلی غیر منقوط کتاب

# دو سسر دو داماد
رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین

محرّر

## والدِ محمّد رائی



ادارہ اساسِ العلم

جامعہ احتشامیہ، تھانوی مسجد، جیکب لائن کراچی

موبائل: 0300-2832857,0345-3033109

نام کتاب: دوسسر دو داماد

مؤلف : ابو محمد، محمد عظیم رائی

کمپوزنگ: غازی گرافکس

تعداد : گیارہ سو

سن طباعت: ۱۴۳۲ھ بمطابق ۲۰۱۱ء

ناشر : ادارۃ اساس العلم کراچی

اسٹاکسٹ

ادارۃ اساس العلم کراچی

جامعہ احتشامیہ نزد تھانوی مسجد، جیکب لائن کراچی

موبائل: 0300-2832857,0345-3033109


ملنے کے پتے

☆ ادارۃ الانوار بنوری ٹاؤن کراچی

☆ اسلامی کتب خانہ بنوریؒ ٹاؤن کراچی

☆ زمزم پبلشرز اردو بازار کراچی

☆ مکتبہ انعامیہ، اردو بازار کراچی

☆ مکتبہ لدھیانوی بنوری ٹاؤن کراچی

☆ جامعہ احتشامیہ نزد تھانوی مسجد جیکب لائن کراچی

# ماں کے نام

جسے آخری سانسوں تک اپنے لخت جگر کی جدائی محض اس لئے گوارا ہوئی کہ وہ اللہ کا دین سیکھے۔

تحصیل علم کی پر خار وادیوں کی انجانی راہوں کا مسافر بیٹا جب تھک ہار کر ماں سے ملنے آتا تو وہ کھل اٹھتی، مگر عارضی دنیا کی ملاقاتوں کو بھلا کہاں داوام؟ مقصد کی طرف پلٹتا تو سالہا سال سے ماں کے سینے میں پنہاں، ممتا کا بحرِ بے کراں، پلکوں کے کمزور سے بند کو بآسانی توڑ دیتا، منہ موڑ کر بیٹھ جاتی اور دوپٹے سے آنسوؤں کے سیل رواں کو روکنے کی ناکام کوشش کرتے ہوئے ،گھٹی گھٹی سی آواز میں کہتی: ''جا بچہ اللہ دے حوالے، اللہ کامیاب کریگا''۔

ماں کو اس طرح روتا دیکھ کر بیٹے کے پائے استقلال ڈگمگانے لگتے تو محتاجِ تسلی ماں، تسلیاں دینے کے انداز میں بیٹے سے کہتی: ''جا بچہ اللہ دے حوالے، اللہ کامیاب کریگا''۔

ماں! میں جو کچھ بھی ہوں، تیری سحر گاہی دعاؤں کی بدولت ہوں۔

ماں! تیری دعا نہ ہوتی تو کچھ بھی نہ ہوتا، کچھ بھی نہیں۔۔۔۔۔۔

## در مدح خلفائے راشدین رضی اللہ عنہم

### از شیخ المشائخ حاجی امداد اللہ مہاجر مکی نور اللہ مرقدہ

شہسوارانِ جہاں مردانِ دین — چار یار مصطفیٰ اہلِ یقین

اولاً ابوبکر صدیق! اہلِ دین — دوسرے عادل عمر والا یقین

تیسرے عثمان با حلم و حیاء — چوتھے ہیں حضرت علی شیر خدا

اور سب اصحاب اس کے ذی علوم — ہیں ہدایت کے فلک پر دے نجوم

صدق اور عدل اور شجاعت اور حیاء — ہے انہی چاروں سے دین کو ارتقاء

ان سے راضی ہے خدائے دوسرا — اور خوش ہیں ان سے مصطفیٰ

تو بھی جان و دل سے اے امداد اب — رہ فدا ان پر سدا ہر روز وشب

جو کوئی بد اعتقاد ان سے ہے ہوا — وہ مردودِ جنابِ کبریا

(منقول از غذائے روح)

**نکتہ:** بعض علمائے کرام نے حضرات خلفائے راشدینؓ کی فضیلت۔ اور ترتیب کے متعلق ایک عجیب نکتہ بیان فرمایا ہے، وہ یہ کہ حدیث شریف میں آیا ہے: ''**خیر القرون قرنی**'' سو اس حدیث میں خلفائے اربعہؓ کے نام کے آخری حروف بہ ترتیب آئے ہیں یعنی ''ق'' صدیق کا اور ''راء'' عمر کی اور ''ن'' عثمان کی اور ''ی'' علی کی۔

کسی باریک بیں، اعلیٰ ذوق کے حامل شاعر نے اس کو یوں نظم کیا ہے:

ابوبکر یک سو علی ایک جانب — خلافت کو گھیرے ہیں باصد صفائی

الف اور یے کی طرح ان کو جانو — کہ محصور ہے جن میں ساری خدائی

یہ تشبیہ ہے واقعی تو جگہ بھی — الف اور یے نے یہ ترتیب پائی

وہ اول خلیفہ کے اول میں آیا — یہ آخر خلیفہ کے آخر میں آئی

حضرت مولانا اشرف علی تھانوی قدس اللہ سرہ اس شعر کو پڑھتے اور فرماتے:

''بھلا کوئی شعر کہے تو ایسے کہے''

# تقریظ

مفسر قرآن حضرت مولانا محمد اسلم شیخو پوری صاحب کثر اللہ فیوضہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

تمام تعریفیں اس اللہ کے لیے جس نے قلم کو عزت وحرمت عطا فرمائی اور درود وسلام اس نبی امی پر جو لکھنا نہ جانتے تھے مگر کروڑں لکھنے والوں نے ان کے دم قدم سے لکھنا سیکھا۔

امابعد!

جب مولانا محمد عظیم صاحب نے اپنی کتاب ''دوسسر دو داماد'' کے بارے میں اپنے تاثرات لکھنے کے لیے مجھ سے کہا تو خیال آیا کہ اس غیر منقوط کتاب پر تقریظ بھی غیر منقوط ہی ہونی چاہیے، مگر سچی بات یہ ہے کہ مجھے اس خیال سے جھرجھری سی آگئی اور میں ایک سطر بھی اردوئے معرا میں لکھنے میں کامیاب نہ ہوسکا۔

حیرت ہوئی کہ ایک نو آموز قلمکار جس نے اس سے قبل کتاب تو کیا کوئی رسالہ بھی نہیں لکھا تھا وہ ایک ایسی کتاب لکھنے میں کیسے کامیاب ہوگیا جس میں خلفائے راشدینؓ کے حالات، ولادت سے وفات تک جمع کیے گئے ہیں؟ یقیناً اس کتاب سے قارئین کی معلومات میں تو اضافہ نہ ہوگا کہ اس موضوع پر پہلے سے اسلامی کتب خانوں میں بیشمار کتابیں موجود ہیں۔

البتہ اس میں شک نہیں کہ جس اسلوب میں مؤلف زید مجدہ نے آقا صلی اللہ علیہ وسلم کے چاروں خلفاء کو خراجِ عقیدت پیش کیا ہے، کم از کم میرے مطالعہ کی حد تک اردو زبان میں اس کی کوئی مثال موجود نہیں۔

اردوئے معرا میں لکھنے کی سب سے کامیاب کوشش حضرت مولانا محمد ولی رازی زید مجدھم نے کی تھی جن کی سیرت پر لکھی گئی کتاب ''ہادیٔ عالم'' کو صداتی ایوارڈ عطا کر کے صدارتی

ایوارڈ کو معتبر بنانے کی سنجیدہ کوشش کی گئی، عوام اور خواص نے بھی اس لاجواب کتاب کو بہت پسند کیا تھا۔

''دوسسر دو داماد'' کے مؤلف ''ہادئ عالم'' کے مصنف کے مقابلے میں اس چھوٹے بچے کی حیثیت رکھتے ہیں جو اپنے پیروں پر کھڑا ہونے کی کوشش کر رہا ہے، اس لیے لازما ان کی تصنیف میں کچھ کمزوریاں بھی ہونگی، زبان کی جس صنف کا انہوں نے انتخاب کیا ہے اس میں کمزوریوں کا ہونا کوئی انہونی بات نہیں۔

مجموعی طور پر مولانا محمد عظیم صاحب اپنی کوشش میں کامیاب ثابت ہوئے ہیں۔

اللہ تعالی ان کی کاوش اپنی بارگاہ میں قبول فرمائے!

محتاجِ دعا:

(حضرت مولانا) محمد اسلم شیخوپوری

۱۴۳۲/۴/۱۷ھ

# باسمہٖ سبحانہٗ وتعالیٰ

الحمد للہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علیٰ رسولہ الکریم وعلیٰ آلہ واصحابہ اجمعین

امابعد!

سطریں دو یا سو، مگر معریٰ لکھنا آسان نہیں ہے الا یہ کہ حق تعالیٰ شانہ جس کو توفیق عطا فرمائیں۔

باری تعالیٰ نے یہ سعادت عزیزم برخوردار حضرت مولانا محمد عظیم صاحب سلمہ نوابشاہی کے مقدر میں لکھی تھی۔

اس سے قبل اکبر کے زمانہ میں ''فیضی'' نے عربی میں ''سواطع الالھام'' نامی بے نقط تفسیر لکھنے کی کوشش کی تھی اور اپنے زمانے میں بڑی شہرت بھی حاصل کی تھی، لیکن غلط نظریات کا حامل ہونے کی وجہ سے اس کی تفسیر کو قابل اعتناء نہیں سمجھا گیا۔

اس کے بعد اردو میں حضرت مولانا محمد ولی رازی صاحب نے سیرت طیبہ کے خوبصورت عنوان پر ''ھادی عالم'' صلی اللہ علیہ وسلم نامی بے نقط کتاب لکھ کر دنیا کو ورطۂ حیرت میں ڈال دیا۔

میری دانست کے مطابق مولانا محمد عظیم سلمہ اس فہرست میں تیسرے نمبر پر حضرات خلفائے راشدین رضی اللہ تعالیٰ عنھم اجمعین کی سیرت مبارکہ پر ''دو سسر دو داماد'' نامی کتاب لکھنے میں کامیاب ہوئے ہیں۔

مزید حیرت کی بات یہ ہے کہ عزیز موصوف نے اس سے قبل کوئی تصنیف و تالیف کا کام نہیں کیا اور یہ ان کی پہلی کاوش ہے جو کہ یقیناً ایک بھرپور کامیاب کوشش ہے، جو تصنیف وتالیف کی پر پیچ وادی میں قدم رکھنے کے لیے موصوف کے نام کی طرح ایک ''عظیم'' سنگ میل ثابت ہوگی۔

حق تعالیٰ شانہ سے دعا ہے کہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ موصوف کی اس تحقیقی کاوش کو اپنی بارگاہ عالیہ میں شرف قبولیت سے سرفراز فرمائے اور مزید آگے بڑھنے کا ذریعہ بنائے اور موصوف اور ان کے والدین، اساتذۂ کرام اور جملہ معاونین کے لیے صدقۂ جاریہ بنائے۔آمین بحرمت سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم

دعاگو

(حضرت مولانا مفتی) محمد یونس غفرلہ

استاذ الحدیث جامعہ دار العلوم نواب شاہ

خطیب وامام جامع مکی مسجد مریم روڈ نواب شاہ

۱۴۳۲/۵/۲۴ھ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# عرضِ مؤلف

یہ محض خالقِ کائنات کا فضل و احسان ہے کہ اس نے مجھ جیسے معدوم العلم والعمل انسان کو، حضرات کو خلفائے رشدینؓ کی سیرت مبارکہ کو غیر منقوط اردو میں لکھنے کی سعادت نصیب فرمائی۔ فللہ الحمد

میرے لئے یہ امر انتہائی خوش کن ہے کہ ''دو سسر دو داماد'' بندہ کی پہلی تالیف ہے جو بفضلہٖ تعالیٰ وصفِ غیر منقوط سے متصف ہے۔

احقر نے یہ کتاب اگست 2007ء میں شروع کی مگر چند صفحات کے بعد ہی ہمت جواب دے گئی اور تصنیف و تالیف کا کام ایک سال سے زائد عرصے تک موقوف رہا، دریں اثناء اس کام کا تذکرہ استاذ محترم مولانا کلیم اللہ (سندھی، لغاری، مدظلہ العالی، سابق استاد جامعہ احتشامیہ کراچی) کے سامنے کیا تو موصوف نے خوب حوصلہ افزائی فرمائی اور فرمایا کہ اس کام کو جلد پایۂ تکمیل تک پہنچاؤ اور مفید مشوروں سے نوزا۔

استاذ محترم کی حوصلہ افزائی سے ہمت بڑھی اور اللہ کا نام لے کر پھر سے کام شروع کردیا، مگر حوادثاتِ زمانہ اور نوع درنوع مصائب، سد راہ ہوئے، حوصلہ سرد ہوگیا اور ایک بار پھر یہ مبارک کام تعطل کا شکار ہوگیا۔

مگر اللہ رب العزت کا ارادہ، اس ناکارہ سے حضراتِ خلفائے راشدینؓ کی سیرتِ مبارکہ کی خدمت کا کام لینے کا ہی تھا، اس لیے میرے ایک مہربان دوست، جامعہ احتشامیہ کراچی کے نرم مزاج استاذ اور ہر دل عزیز شخصیت؛ مولانا ارشد محمود صاحب کو وسیلہ بنایا۔ موصوف کی دامے، درمے، سخنے معاونت رہی اور بالآخر دس، مئی، دو ہزار دس کو یہ کام پایۂ تکمیل

تک پہنچا، بندہ دل کی گہرائیوں سے مذکورہ دونوں حضرات کا ممنون ہے۔

میں اپنی رفیقۂ حیات کا بھی بے حد مشکور ہوں جس نے ہمیشہ کی طرح قدم بقدم مفید مشوروں اور دعاؤں سے میرا ساتھ دیا اور روز اول سے اس کتاب کے منصۂ شہود پہ آنے تک میری حوصلہ افزائی کی۔

میں اپنی ہمشیرہ کا بھی مشکور ہوں جس نے حوالہ جات کی تخریج اور مسودے کے لیے صفحات پر حاشیہ کشی کر کے میرا بہت سا وقت بچایا۔(جزاهم الله احسن الجزاء في الدنيا والاخرة)

آج جب یہ سطور لکھ رہا ہوں، مسودے کو مکمل ہوئے ایک سال کا عرصہ بیت چکا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس کتاب کو مقبولیت عامہ عطا فرما کر مؤلف اور اس کے اساتذہ، والدین، جملہ معاونین اور قارئین کرام کے لیے باعث فلاح دارین بنائے اور صحابۂ کرام کی سچی اتباع نصیب فرمائے۔ آمین

ابو محمد

محمد عظیم رائی عفی عنہ

خادم تدریس جامعہ احتشامیہ جیکب لائن کراچی

۲۰۱۱/۵/۱۳

03002832857

# اہم کردار کے حامل

گو کہ ہر کتاب کے صفحہ اول پر مصنف یا مؤلف کا نام ہی مکتوب ہوتا ہے اور فی زمانہ یہی رائج ہے، مگر کتاب کو آپ تک پہنچانے میں کچھ لوگ اہم کردار کے حامل ہوتے ہیں، میں ایسے تمام حضرات کا تذکرہ نہایت ضروری سمجھتا ہوں۔

میں استادِ محترم مولانا کلیم اللہ سندھی لغاری مدظلہ العالی، مولانا ارشد محمود صاحب کشمیری کے علاوہ محترم جناب مفتی عبداللہ حسن زئی صاحب کا تہہ دل سے مشکور ہوں جن کی رہنمائی سے تقاریظ کا مرحلہ طے ہوا۔

میں اپنے ہونہار اور محنتی شاگردانِ عزیز، عبدالاحد، نالوی اور محمد عباسی اور رحمت اللہ ارکانی (متعلمینِ درجہ سابعہ) کا بے حد مشکور ہوں، جنہوں نے اپنے قیمتی لمحات اس کتاب کے لیے صرف کیے۔

میں عزیزم بھائی محمد شکیل انجم (بہاولپور) کا بھی بے حد مشکور ہوں، جن کی معاونت سے آج یہ کتاب آپ کے ہاتھوں میں ہے۔

(جزاهم الله احسن الجزاء فى الدنيا والاخرة)

# ایک نظر ادھر بھی

☆......زیرِ نظر کتاب میں تمام تر آیات و احادیث کے لفظی ترجمے اردوئے معرا میں مشکل تھے، اس لیے مفہومی اور مرادی معنی لکھے گئے ہیں۔

☆......زبان کی سلاست وروانی کو برقرار رکھنے کے لیے کوشش کی گئی ہے کہ نادر الوقوع الفاظ کا استعمال کم سے کم ہو، اگر کہیں ایسا ہوا ہے تو حاشیہ میں اس کی تشریح کر دی گئی ہے۔

☆......اصطلاحات جدیدہ کی وضاحت اور حوالوں کا خصوصی اہتمام کیا گیا ہے۔

☆......اٹھارہ حرفی، تنگ دارے میں مقیدرہ کر غیر منقوط کتاب لکھنے کا مقصد ''خلفائے راشدین رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین'' کو خراجِ عقیدت پیش کرنا اور عوام الناس کے دلوں میں حضراتِ صحابۂ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی محبت کو اجاگر کرنا ہے۔

☆......زبان کی جس صنف کا انتخاب کیا گیا ہے اس میں کمزوریوں کا ہونا کوئی انہونی بات نہیں، لہٰذا اگر کہیں کوئی قابلِ اصلاح بات نظر آئے تو ضرور مطلع فرمائیں۔

اللہ سارُوں سے مسرور ہوا

# دو سُسر دو داماد

رسول اللہؐ کے دو سُسر دو داماد کے احوال سے معمور عام اردو
سے ہٹ کر اردوئے معرا سے لکھا ہوا اک اہم رسالہ

## والدِ محمدؐ رائی

ادارہ اساسِ العلم

# ساحلِ مراد



| اعداد | حالِ اوّل | حوالے |
|---|---|---|
| ۱ | صدائے دل | ۲۷ |
| ۲ | ہمدموں کے اکرام سے معمور، کلام الٰہی کے حصے | ۳۱ |
| ۳ | ہمدموں کے اکرام سے معمور، کلام رسول کے حصے | ۳۴ |
| ۴ | اک مکروہ گو حاسد کی روئداد | ۳۸ |
| ۵ | حاصلِ کلام | ۳۹ |
| ۶ | حصۂ اول | ۴۱ |
| ۷ | رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے دوسسر | ۴۱ |
| ۸ | ہمدم مکرم اور عمر مکرم (اللہ ہر دو سے مسرور ہو) | ۴۱ |
| ۹ | مطالعہ سسرِ رسول، مسلم اول | ۴۲ |
| ۱۰ | سسرِ رسول کا اصل اسم | ۴۳ |
| ۱۱ | عالم مادی کو آمد | ۴۳ |
| ۱۲ | مولودی سلسلہ | ۴۳ |
| ۱۳ | رسول اکرمؐ کے عطا کردہ اسماء | ۴۳ |
| ۱۴ | دوسرا اسم | ۴۴ |
| ۱۵ | سسرِ رسول کے والد | ۴۴ |
| ۱۶ | سسر رسول، حاکمِ اول کی والدہ | ۴۵ |
| ۱۷ | دورِ لاعلمی کے احوال | ۴۵ |
| ۱۸ | دورِ اسلام کے احوال | ۴۶ |

| نمبر | عنوان | صفحہ |
| --- | --- | --- |
| ۱۹ | اعلائے اسلام | ۴۷ |
| ۲۰ | مکی دور | ۴۹ |
| ۲۱ | حاکم اول کے لئے اک اہم اکرام | ۵۱ |
| ۲۲ | رحلۂ اول کا ارادہ | ۵۱ |
| ۲۳ | معاہدہ عدم سلوک اور مسلم اول کی ہمدمی | ۵۴ |
| ۲۴ | رسول اللہ کا اسراء سماوی اور سسر رسول | ۵۵ |
| ۲۵ | وداع مکہ اور اکرام رسول | ۵۶ |
| ۲۶ | رحلۂ مسلم اول اور اسماء کا کردار | ۵۹ |
| ۲۷ | ہمدم مکرم کی حوصلہ وری | ۵۹ |
| ۲۸ | مسلم اول کا لڑکے کو حکم | ۶۲ |
| ۲۹ | مسلم اول کا راعی عامر کو حکم | ۶۲ |
| ۳۰ | مسلمِ اول کا طے کردہ راہ داں | ۶۲ |
| ۳۱ | راہ کے مراحل | ۶۳ |
| ۳۲ | اک گھوڑے سوار کی آمد اور مسلم اول کو صدمہ | ۶۴ |
| ۳۳ | معمورۂ رسول کی ہوا اور ماحول | ۶۶ |
| ۳۴ | معاہدہ عمدہ سلوک | ۶۷ |
| ۳۵ | حرم رسول کی معماری اور مسلم اول کے مال سے ادائے گی | ۶۷ |
| ۳۶ | معرکے | ۶۹ |
| ۳۷ | معرکۂ اول اور سسر رسول مسلم اول | ۶۹ |
| ۳۸ | محصوروں کا معاملہ اور مسلم اول کی رائے | ۷۲ |
| ۳۹ | معرکۂ احد اور مسلم اول | ۷۲ |
| ۴۰ | گمراہوں کی گواہی | ۷۳ |

| | | |
|---|---|---|
| ۴۱ | معرکہ حمراء الاسد اور مسلم اول | ۷۴ |
| ۴۲ | اسرائلی گروہ سے معرکہ | ۷۴ |
| ۴۳ | کھائی والا معرکہ | ۷۴ |
| ۴۴ | عروس مطہرہ کے لئے مکاروں کی مکروہ کاروائی اور مسلم اول کا حلم | ۷۵ |
| ۴۵ | معاہدہ صلح اور مسلم اول | ۷۷ |
| ۴۶ | اسرائلی گروہ سے اک اور معرکہ | ۷۹ |
| ۴۷ | مسلم اول کی اک مہم | ۷۹ |
| ۴۸ | مسلم اول کی دوسری مہم | ۷۹ |
| ۴۹ | معرکہ مکرمہ اور مسلم اول | ۷۹ |
| ۵۰ | معرکہ وادی واوطاس اور مسلم اول | ۸۰ |
| ۵۱ | اہل کہسار کا محاصرہ | ۸۰ |
| ۵۲ | معرکۂ عسرہ اور مسلم اول | ۸۱ |
| ۵۳ | موسم احرام کی سرداری | ۸۲ |
| ۵۴ | ہادی اکرم کا وصال مسعود اور اسلام کا اول امام و حاکم | ۸۳ |
| ۵۵ | ہمدم مکرم کی دلداری کے لئے اللہ کے رسول کا کلام | ۸۴ |
| ۵۶ | عالم اسلام کی سرداری کا اہم معاملہ | ۸۶ |
| ۵۷ | داماد رسول علی کرمہ اللہ کا سسر رسول مسلم اول سے عہد | ۹۰ |
| ۵۸ | حاکم اول کا کارِ اول | ۹۱ |
| ۵۹ | امر وحی کے دعوے داروں سے معرکہ آرائی | ۹۴ |
| ۶۰ | محروموں کے حصے سے روگرد گروہ سے معرکہ آرائی | ۹۹ |
| ۶۱ | کلام الٰہی اور حاکم اول | ۱۰۰ |
| ۶۲ | اس معاملے کی اہم سطور | ۱۰۰ |

| نمبر | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|
| ۶۳ | روم وکسریٰ سے معرکہ آرائی | ۱۰۱ |
| ۶۴ | مہم ملک کسریٰ | ۱۰۲ |
| ۶۵ | ملک کسریٰ کے اہم حصے کی کامگاری | ۱۰۳ |
| ۶۶ | ملک روم کے اہم حصے کی لڑائی | ۱۰۴ |
| ۶۷ | وصال حاکم اول اور حاکم دوم کے لئے لوگوں سے رائے | ۱۰۸ |
| ۶۸ | مطالعہ سسرِ رسولؐ، داماد علی، عمر مکرم (اللہ اس سے مسرور ہو) | ۱۱۳ |
| ۶۹ | اسم مسعود | ۱۱۳ |
| ۷۰ | مولودی سلسلہ | ۱۱۳ |
| ۷۱ | حاکم دوم کے گھر والے | ۱۱۳ |
| ۷۲ | عالم مادی کو آمد | ۱۱۳ |
| ۷۳ | رسول اللہؐ کا عطا کردہ اسم | ۱۱۳ |
| ۷۴ | دور لاعلمی کے احوال | ۱۱۴ |
| ۷۵ | مالی آسودگی کی راہ | ۱۱۴ |
| ۷۶ | رسول اللہؐ کی آمد اور عمر مکرم | ۱۱۴ |
| ۷۷ | سسر رسول عمر مکرم کا اسلام | ۱۱۵ |
| ۷۸ | وداع مکہ | ۱۲۰ |
| ۷۹ | معاہدۂ ہمدردی | ۱۲۱ |
| ۸۰ | صدائے عماد اسلام کے لئے عمر مکرم کی رائے | ۱۲۱ |
| ۸۱ | معرکے اور دوسرے احوال | ۱۲۲ |
| ۸۲ | معرکہ اول اور عمر مکرم | ۱۲۲ |
| ۸۳ | لڑائی کا اک اہم مرحلہ | ۱۲۲ |
| ۸۴ | محصوروں کے لئے عمر مکرم کی رائے | ۱۲۳ |

| | | |
|---|---|---|
| ۸۵ | اللہ مالک الملک کا دھمکی والا کلام | ۱۲۴ |
| ۸۶ | معمورۂ رسول کے اسرائلی گروہ سے معرکہ | ۱۲۴ |
| ۸۷ | معرکۂ احد اور عمر مکرم | ۱۲۵ |
| ۸۸ | عمر مکرم کے لئے اک اہم اکرام | ۱۲۸ |
| ۸۹ | دوسرے اسرائلی گروہ سے معرکہ | ۱۲۸ |
| ۹۰ | معرکہ موعد اور عمر مکرم کا کردار | ۱۲۹ |
| ۹۱ | گمراہوں سے اک معرکہ اور عمر مکرم | ۱۳۰ |
| ۹۲ | مکاروں کے سردار کی مکروہ کلامی اور عمر مکرم | ۱۳۰ |
| ۹۳ | مکاروں کی عروس مطہرہ کے لئے مکروہ کاروائی اور عمر مکرم کی رائے | ۱۳۱ |
| ۹۴ | کھائی والا معرکہ اور عمر مکرم | ۱۳۱ |
| ۹۵ | معاہدۂ صلح اور عمر مکرم | ۱۳۱ |
| ۹۶ | اسرائلی گروہ سے معرکہ اور عمر مکرم | ۱۳۴ |
| ۹۷ | معرکۂ مکہ مکرمہ اور عمر مکرم | ۱۳۵ |
| ۹۸ | معرکہ وادی واوطاس | ۱۳۸ |
| ۹۹ | معرکہ عسرہ | ۱۳۹ |
| ۱۰۰ | وصالِ رسولؐ اور حالِ عمر | ۱۳۹ |
| ۱۰۱ | عمر مکرم، اسلام کے دوسرے حاکم | ۱۴۰ |
| ۱۰۲ | ملک کسریٰ اور دوسرے ملکوں کی کامگاری | ۱۴۰ |
| ۱۰۳ | کالی سواری والا معرکہ | ۱۵۰ |
| ۱۰۴ | اک اہم معاملہ | ۱۵۴ |
| ۱۰۵ | اک دوسری لڑائی | ۱۵۵ |
| ۱۰۶ | ملکِ حمص کے معرکے | ۱۵۷ |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۷ | حمص کی کامگاری | ۱۵۹ |
| ۱۰۸ | دارالمطہر کی کامگاری | ۱۵۹ |
| ۱۰۹ | عمر مکرم کا رحلۂ دارالمطہر | ۱۶۰ |
| ۱۱۰ | دوسرے معرکوں کے احوال | ۱۶۱ |
| ۱۱۱ | مصر کی کامگاری | ۱۶۲ |
| ۱۱۲ | گواہی (رحلۂ دارالسلام) | ۱۶۲ |
| ۱۱۳ | حصہ دوم | ۱۶۶ |
| ۱۱۴ | رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے دو داماد | ۱۶۶ |
| ۱۱۵ | دہرا دامادِ رسول اور ہمدم علی (اللہ ہر دو سے مسرور ہو) | ۱۶۶ |
| ۱۱۶ | مطالعہ والدِ عمرو، رسول اللہؐ کا دہرا داماد، اسلام کا حاکم سوم | ۱۶۷ |
| ۱۱۷ | مولودی سلسلہ | ۱۶۷ |
| ۱۱۸ | عالم مادی کو آمد | ۱۶۷ |
| ۱۲۹ | حاکم سوم کا اسلام | ۱۶۸ |
| ۱۲۰ | اک اہم کلام | ۱۶۸ |
| ۱۲۱ | دامادیٔ رسولؐ کا عالی اکرام | ۱۶۹ |
| ۱۲۲ | رحلۂ اول | ۱۶۹ |
| ۱۲۳ | رحلۂ دوم | ۱۷۰ |
| ۱۲۴ | ماء رومہ اور دامادِ رسول | ۱۷۱ |
| ۱۲۵ | معرکے اور دوسرے احوال | ۱۷۲ |
| ۱۲۶ | اسلام کا معرکہ اول اور اسلام کے حاکم سوم | ۱۷۲ |
| ۱۲۷ | دامادیٔ رسول کا دہرا اکرام | ۱۷۴ |
| ۱۲۸ | معرکہ احد | ۱۷۴ |

| نمبر | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|
| ۱۲۹ | دوسرے معرکے | ۱۷۶ |
| ۱۳۰ | معاہدہ صلح اور حاکم سوم | ۱۷۶ |
| ۱۳۱ | حاکم سوم کے صلۂ دم کے واسطے اہل اسلام کا رسول اللہؐ سے عہد | ۱۷۷ |
| ۱۳۲ | معرکہ عسرہ اور اسلام کے حاکم سوم کی داد و عطا | ۱۷۹ |
| ۱۳۳ | ہادی اکرمؐ کا رحلۂ وداع اور رسول اللہؐ کا دہرا داماد | ۱۸۰ |
| ۱۳۴ | دہرے دامادِ رسول کی مدح سسر رسول سے | ۱۸۱ |
| ۱۳۵ | اسلام کے حاکم سوم کی درگاہ کا اول معاملہ | ۱۸۳ |
| ۱۳۶ | علو اسلام اور کامگاری کے احوال | ۱۸۵ |
| ۱۳۷ | اگلے سال کے معرکے | ۱۸۶ |
| ۱۳۸ | اہل روم سے معرکہ | ۱۸۶ |
| ۱۳۹ | اہل رے و ہمداں کی حکم عدولی | ۱۸۷ |
| ۱۴۰ | عسکر روم سے معرکہ اور کامگاری | ۱۸۷ |
| ۱۴۱ | مصر کے احوال | ۱۸۸ |
| ۱۴۲ | اک صحرائی ملک کی کامگاری | ۱۹۱ |
| ۱۴۳ | رومی لوگوں سے معرکہ | ۱۹۱ |
| ۱۴۴ | اک اور ملک کی کامگاری | ۱۹۱ |
| ۱۴۵ | ساگر کی مہموں کے احوال | ۱۹۲ |
| ۱۴۶ | روڈس اور اس سے ملے ہوئے ملک کی کامگاری | ۱۹۲ |
| ۱۴۷ | والد موسیٰ کی معطلی | ۱۹۴ |
| ۱۴۸ | موسم احرام | ۱۹۴ |
| ۱۴۹ | اک حاکم کو کوڑے اور اس کی معطلی | ۱۹۶ |
| ۱۵۰ | اک کسروی ملک کی کامگاری | ۱۹۷ |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۵۱ | اک ہمدم رسول کا حال | ۱۹۸ |
| ۱۵۲ | رسول اللہ صلی اللہ علیٰ کل رسلہ وسلم کی مُہر | ۱۹۸ |
| ۱۵۳ | اس سال کے دوسرے احوال | ۱۹۹ |
| ۱۵۴ | کلام اللہ کا معاملہ | ۲۰۰ |
| ۱۵۵ | کسریٰ کی ہلاکی | ۲۰۰ |
| ۱۵۶ | دورمکارہ | ۲۰۱ |
| ۱۵۷ | ولدسوداء | ۲۰۳ |
| ۱۵۸ | ہمدم طلحہ کی رائے | ۲۰۵ |
| ۱۵۹ | روگردوں کی مکروہ سعی | ۲۰۵ |
| ۱۶۰ | محاصرہ | ۲۰۷ |
| ۱۶۱ | حاکم سوم کا روگردوں سے کلام | ۲۰۸ |
| ۱۶۲ | دل دادوں کی رائے | ۲۱۰ |
| ۱۶۳ | گواہی (رحلۂ دارالسلام) | ۲۱۲ |
| ۱۶۴ | حاکم سوم کی گواہی اور اہل اسلام کا ردعمل | ۲۱۳ |
| ۱۶۵ | مطالعہ دامادِ رسول، مسلم اول، علی کرمہ اللہ | ۲۱۵ |
| ۱۶۶ | اسم واسرہ | ۲۱۵ |
| ۱۶۷ | ہمدم علی کرمہ اللہ کے والد | ۲۱۵ |
| ۱۶۸ | والدہ علی کرمہ اللہ | ۲۱۶ |
| ۱۶۹ | عالم مادی کو آمد | ۲۱۶ |
| ۱۷۰ | رسول اللہؐ کی ہمراہی | ۲۱۶ |
| ۱۷۱ | اسلام | ۲۱۷ |
| ۱۷۲ | مکی دور | ۲۱۸ |

| ۱۷۳ | اہم امور کی حوالگی | ۲۱۸ |
|---|---|---|
| ۱۷۴ | وداع مکہ | ۲۲۰ |
| ۱۷۵ | علی کرمہ اللہ کی دلدادگی | ۲۲۱ |
| ۱۷۶ | اللہ کے گھر کے معماری | ۲۲۳ |
| ۱۷۷ | معرکوں اور مہموں کے احوال | ۲۲۴ |
| ۱۷۸ | اسلام کا معرکہ اول اور ہمدم علی کرمہ اللہ | ۲۲۴ |
| ۱۷۹ | علم رسول | ۲۲۷ |
| ۱۸۰ | دامادیٔ رسول کا عالی اکرام | ۲۲۷ |
| ۱۸۱ | معرکہ احد اور داماد رسول علی کرمہ اللہ | ۲۲۹ |
| ۱۸۲ | اک اسرائلی گروہ سے معرکہ | ۲۳۰ |
| ۱۸۳ | کھائی والا معرکہ | ۲۳۱ |
| ۱۸۴ | دوسرے اسرائلی گروہ سے معرکہ | ۲۳۲ |
| ۱۸۵ | اولا دسعد کے لئے علی کرمہ اللہ کی مہم | ۲۳۳ |
| ۱۸۶ | معاہدہ صلح اور داماد رسول علی کرمہ اللہ | ۲۳۴ |
| ۱۸۷ | اسرائلی گروہ سے اک اہم معرکہ | ۲۳۵ |
| ۱۸۸ | معرکہ مکہ مکرمہ | ۲۳۸ |
| ۱۸۹ | مہم حسام اللہ اور علی کرمہ اللہ | ۲۴۰ |
| ۱۹۰ | معرکہ وادی واوطاس | ۲۴۱ |
| ۱۹۱ | معرکہ عسرہ اور علی کرمہ اللہ کا اکرام | ۲۴۲ |
| ۱۹۲ | ہمسائے ملک کے لئے مہم علی کرمہ اللہ | ۲۴۳ |
| ۱۹۳ | گروہ طے کے لئے مہم علی کرمہ اللہ | ۲۴۳ |
| ۱۹۴ | احکام الٰہی کی اطلاع رسائی | ۲۴۳ |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۹۵ | احرام الوداع اور علی کرمہ اللہ | ۲۴۴ |
| ۱۹۶ | رسول اللہ کا وصال مسعود اور علی کرمہ اللہ | ۲۴۵ |
| ۱۹۷ | حاکم اول ہمدم مکرم اور علی کرمہ اللہ | ۲۴۶ |
| ۱۹۸ | ہمدم مکرم سے علی کرمہ اللہ کا لگاؤ | ۲۴۶ |
| ۱۹۹ | عمر مکرم اور علی کرمہ اللہ | ۲۴۷ |
| ۲۰۰ | عہد عمر اور عہدۂ علی کرمہ اللہ | ۲۴۸ |
| ۲۰۱ | اہم امور کے لئے علی کرمہ اللہ سے رائے | ۲۴۸ |
| ۲۰۲ | عمر مکرم کی ولی عہدی | ۲۴۸ |
| ۲۰۳ | علی کرمہ اللہ عمر مکرم کے سسر | ۲۴۸ |
| ۲۰۴ | وصال عمر اور ولی عہدی کے لئے اسم علی کرمہ اللہ | ۲۴۹ |
| ۲۰۵ | عمر مکرم کی علی کرمہ اللہ کو داد و عطا | ۲۴۹ |
| ۲۰۶ | علی کرمہ اللہ کے موں سے عمر مکرم کے رسالۂ اعمال کی مدح سرائی | ۲۴۹ |
| ۲۰۷ | لحدِ عمر مکرم کے لئے علی کرمہ اللہ کی مددگاری | ۲۴۹ |
| ۲۰۸ | دورِ عمر کے واسطے علی کرمہ اللہ کا کلام | ۲۴۹ |
| ۲۰۹ | دامادِ رسول حاکم سوم اور علی کرمہ اللہ | ۲۵۰ |
| ۲۱۰ | اسروی واسطہ | ۲۵۰ |
| ۲۱۱ | حاکم سوم سے عہد | ۲۵۰ |
| ۲۱۲ | علی کرمہ اللہ، حاکم سوم کے مددگار | ۲۵۰ |
| ۲۱۳ | محاصرۂ حاکم سوم اور علی کرمہ اللہ کا کردار | ۲۵۰ |
| ۲۱۴ | حاکم سوم کی گواہی اور علی کرمہ اللہ کا ردعمل | ۲۵۱ |
| ۲۱۵ | حاکم سوم کے امور لحد علی کے حکم سے | ۲۵۱ |
| ۲۱۶ | عہد علوی | ۲۵۱ |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۱۷ | اول معاملہ | ۲۵۱ |
| ۲۱۸ | عمال و حکام کی معطلی | ۲۵۲ |
| ۲۱۹ | علی کرمہ اللہ، مجروحی کے ہاں | ۲۵۳ |
| ۲۲۰ | ہمدم طلحہ و ولد عوام کا مکے کا ارادہ | ۲۵۴ |
| ۲۲۱ | عروس مطہرہ اصلاح احوال کے ارادہ سے ہمراہ ہوئی | ۲۵۴ |
| ۲۲۲ | اسی ملک کے لئے رحلۂ علی کرمہ اللہ | ۲۵۵ |
| ۲۲۳ | عروس مطہرہ کا اکرام | ۲۵۶ |
| ۲۲۴ | روگرددوں مکاروں کی مکروہ کاروائی | ۲۵۷ |
| ۲۲۵ | سواری والا معرکہ | ۲۵۷ |
| ۲۲۶ | عروس رسول کا اکرام | ۲۵۹ |
| ۲۲۷ | سوئے معرکہ گاہ | ۲۶۰ |
| ۲۲۸ | مدعائے علی و محروحی | ۲۶۱ |
| ۲۲۹ | اہل اسلام سے معرکہ دوم | ۲۶۱ |
| ۲۳۰ | صلح کے لئے علی کرمہ اللہ کی اک اور سعی | ۲۶۲ |
| ۲۳۱ | اک ہمدم رسول ہمراہئ علی کا معاملہ | ۲۶۲ |
| ۲۳۲ | دو حکموں کا مسئلہ | ۲۶۳ |
| ۲۳۳ | الحکم للہ کی صدا | ۲۶۳ |
| ۲۳۴ | مراسلہ علی کرمہ اللہ | ۲۶۵ |
| ۲۳۵ | محروحی کا کلام | ۲۶۵ |
| ۲۳۶ | الحکم للہ والوں کا معاملہ | ۲۶۶ |
| ۲۳۷ | عمدہ کلمہ کھوٹی مراد | ۲۶۶ |
| ۲۳۸ | معرکہ آرائی سے اول | ۲۶۷ |

| ۲۳۹ | الحکم للہ والوں سے معرکہ | ۲۶۷ |
|---|---|---|
| ۲۴۰ | لوگوں کا وسوسہ اور اس کا حل | ۲۶۸ |
| ۲۴۱ | ملکی امور | ۲۶۸ |
| ۲۴۲ | کسروی روگردوں سے معرکے | ۲۶۹ |
| ۲۴۳ | مکہ اور معمورۂ رسول | ۲۷۰ |
| ۲۴۴ | علی کرمہ اللہ دو ملکوں کے اولوالامر | ۲۷۱ |
| ۲۴۵ | ولدام اور ولدعم روٹھ گئے | ۲۷۱ |
| ۲۴۶ | گواہیٔ علی کا حال | ۲۷۲ |
| ۲۴۷ | مرادی کا مآل | ۲۷۵ |
| ۲۴۸ | امور لحد | ۲۷۵ |
| ۲۴۹ | سراسر کھوٹا کلام | ۲۷۶ |
| ۲۵۰ | اے اہل علم! رائے دو | ۲۷۶ |
| ۲۵۱ | اردوئے معرا سے عام اردو کلمے | ۲۷۶ |
| ۲۵۲ | رسائل ومصادر | ۲۸۴ |

اللہ کے اسم سے کہ وہ عمومی رحم و کرم والا ہے

حمد اللہ کے لئے ، سلام رسول اللہ اور اس کے ہمدموں کے لئے

## صدائے دل

رسولوں کے علاوہ اس عالم کے سارے لوگوں سے مکرم گروہ ، رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمدموں[۱] کا ہے اور سارے ہمدموں سے سوا مکرم رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے دو سسر اور دو داماد رہے۔

رسول اللہؐ کے ہمدم ، ہمراہئ رسول[۲] کی رو سے اس اکرام کے حامل ہو گئے کہ سارے عالم کے لوگوں کے عمدہ اعمال اس اکرام کے آگے رال[۳] کی طرح رہے۔

مصلحِ اہلِ اسلام ، امام احمد[۴] رحمہ اللہ کا کلام ہے :

''محال ہے کہ کوئی ولی کسی ہمدم رسول کا ہمسر ہو۔ ولیٔ کامل ، امام اہلِ اسلام ؛ ولد عامرؒ[۵] درگاہِ رسول سے دور رہے ، اسی لئے محروم رہے کہ وہ کسی ہمدمِ رسول کے ہمسر ہوں۔''

اک عالم کہ اس کے اسم کی مراد مملوکِ اللہ[۶] ہے ، اس سے کوئی سائل ہوا کہ ہم کو آگاہ کرو کہ محررِ وحی ، اہلِ اسلام کا ماموںؓ[۷] ، مکرم ہے کہ عمرؒ[۸] دوم ؟ کہا : ''وہ مٹی کہ محررِ وحی کے گھوڑے کے موں کو لگی ہو اور محررِ وحی رسول اللہ کے ہمراہ رہے ہوں ، وہ مٹی ہی عمر دوم سے سوا مکرم ہے''۔[۹]

اے اہلِ اسلام ! اک لمحہ ٹھہر کر دل سے دہراؤ کہ رسول اللہؐ کے ہمدموں کی اک وہ عمادِ اسلام[۱۰] کہ رسول اللہؐ اس کے امام ہوئے ہوں ، سارے عالمِ اسلام کی عمادِ اسلام اس کے

---

[۱] اصحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین ۔ [۲] رسول اللہؐ کی صحبت ۔ [۳] یعنی کمتر ۔ [۴] امام ربانی مجدد الف ثانیؒ ۔ [۵] اویس قرنی بن عامرؒ نے رسول اللہؐ کا زمانہ پایا تھا مگر زیارتِ رسولؐ سے محروم رہے ۔ [۶] امام المجاہدین عبد اللہ بن مبارکؒ ۔ [۷] سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ ۔ [۸] عمر بن عبد العزیز عدل و انصاف کی بناء پر عمر ثانی کے لقب سے مشہور تھے ۔ [۹] اختلافِ امت اور صراطِ مستقیم ، ص : ۱۲۷ ، بحوالہ مکتوبات دفتر اول ، مکتوب نمبر ۲۰۷ ۔ [۱۰] نماز

مساوی ہو سکے گی؟

وہ اکرام کہ رسول اللہؐ کے ہمدموں کو معمولی سے طعام کے واسطے رسول اللہؐ کو مدعو کر کے حاصل ہوا، سارا عالمِ اسلام اگر کروڑوں درہم کا طعام اور کوہ کے مساوی طلائی مال اللہ کی راہ دے دے، کہو کہ وہ اس اکرام کو حاصل کر سکے گا؟ اسی طرح دوسرے عمدہ اعمال کا معاملہ ہے۔

اس کے علاوہ رسول اللہؐ کے ہمدموں کے گروہ کو وہ لامعدوم ولامحدود اکرام حاصل ہے کہ وہ رسول اللہؐ کے مدرسے سے علم حاصل کردہ ہوئے اور رسول اکرمؐ، ہمدموں کے معلم وھادی ہوئے۔

اس گروہ کے لئے اطوارِ علم، ملأ اعلیٰ سے آئے، اس گروہ کے علم وعمل واصلاح کی رکھوالی وحی سماوی سے ہوئی، اس عالی گروہ کے دلوں کے احوال، اللہ، علاّم الاسرار کو معلوم رہے کہ ہر ہمدمِ رسول، کامل واکمل، طاہر ومطہر ہے، اس لئے اس عالی گروہ کو اللہ کے ہاں سے:

''مسرور رہوا اللہ اس گروہ سے اور وہ اللہ سے[1]''

کی اعلیٰ ڈگری عطا ہوئی، اس سے اطلاع ملی کہ وہ گروہ سارے عالم کے لوگوں کا امام، معلم اور مصلح ہوگا۔

مگر ملحدوں[2] گمراہوں کا اک ٹولہ سدا سے ساعی رہا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمدموں کو لوگوں کے آگے رسوا کرے اور کسی طرح لوگوں کو آگاہ کرے کہ ہمدموں کا وہ عالی گروہ عام لوگوں کی طرح کا ہی ہے اور عام لوگوں ہی کی طرح اس گروہ سے معاصی کا صدور رہا ہے۔ اس لئے ادھر اُدھر کی معدوم سلسلۂ راوی[3] والی مروی اکٹھی کر کے عوام کے آگے لا رکھی اور دعوے دار رہا کہ وہ اس مسئلے کے لئے ہر طرح کے کھوٹ سے دور ہے، مگر سطحی دعوے کے علی العکس،

---

[1] رضی اللہ عنہم ورضوا عنہ۔ [2] یہودی مستشرقین اس کام پر لگے ہوئے ہیں اور بزعم خود تاریخ کے منتشر ٹکڑوں کو جوڑ کر ایک فرضی تصویریں تیار کرتے ہیں اور دنیا کو باور کراتے ہیں کہ وہ پوری غیر جانب داری کے ساتھ اور کسی قسم کے تعصب کی آمیزش کے بغیر تاریخی حقائق دنیا کے سامنے لا رہے ہیں۔ (اختلافِ امت، ص:۱۲۹) [3] مجہول روایت۔

ملحدوں اور گمراہوں کا ٹولہ اہم مسلمہ اصولوں سے روگرداں رہا اور اس طرح سے رائی کا کہسار کر کے رہا کہ اک معمولی سے معمولی علم والے کو معلوم ہوگا کہ وہ ٹولہ دل کا کھوٹا، ہمدموں سے حاسد اور عدوِ اسلام ہے۔

اک کھرے مسلم سے اس کی آس کہاں کہ وہ ملحدوں اور گمراہوں کے ٹولے کو امام کر کے مکمل طور سے اس کی راہ لگے گا، مگر سوءِ مآل کہ کئی لوگ ملحدوں اور گمراہوں کی راہ کے راہی ہوئے، حالاں کہ وہ اسلام کے دعوے دار رہے اور اس طرح کے کئی رسالے لکھ دئے کہ ہر اک رسالے کا مطالعہ کر کے عوام کے دل رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمدموں کے اکرام سے مکمل طور سے عاری ہوں گے اور اہلِ مطالعہ کو لگے گا کہ اس رسالے کا محرر ہر طرح کے رکھ رکھاؤ سے کلی طور سے الگ ہے کہ کس طرح معمولی سے معمولی مسئلے کو کھول کھول کر لکھا ہے، مگر عوام اہلِ مطالعہ لاعلم ہوں گے کہ اس رسالے کا محرر کس راہ کا راہی ہے؟ اور اس کا دل رسول اللہؐ کے ہمدموں کے حسد سے معمور ہے اور کس طرح اصل کلام سے موں موڑ کر ادھر ادھر کے لا اصل ولا حاصل دلائل اور سلسلۂ راوی سے معدوم کلام کا سہارا لے کر وہ اس واہی رسالے کا محرر ہوا ہے۔

اس طرح کے رسالوں کے محرروں اور مداحوں کا کلام ہے:

''مآل کار رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمدم آدمی ہی رہے، ملائک کہاں کہ معاصی سے معصوم ہوں؟ اور معلوم ہے کہ ہمدموں سے مکروہ عملی اور معاصی کا صدور ہوا ہے، وہ کہاں کا اسلام ہے کہ دوسرے لوگوں کے معاصی کو معاصی کہو اور رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمدموں کے معاصی کے لئے کہو کہ اس سے دور رہو کہ رسول اللہؐ کے ہمدموں کے معاصی کو معاصی کہو''؟

اس کا حل اس طرح ہے کہ معلوم رہے کہ اللہ علام الاسرار کو رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے گروہ کے دلی احوال معلوم رہے اور معلوم رہا کہ ہر ہمدمِ رسول آدمی ہی ہے اور وہ

معاصی سے معصوم کہاں؟ اور معلوم رہا کہ آگے اس گروہ سے کس کس طرح کی مکروہ عملی ہوگی، مگر سارے امور کا علم رکھ کر، اللہ علام الاسرار کے ہاں سے اس گروہ کو:

''اللہ مسرور رہوا اس گروہ سے اور وہ مسرور رہوا اللہ سے[۱]''

کا اہم اکرام عطا ہوا، اس سے اس عالی گروہ کی مکروہ عملی، عمدہ عملی ہوگئی۔ حالاً کس کے لئے روا[۲] ہے کہ وہ اس عالی گروہ[۳] کے لئے مکروہ کلامی کرے۔

کلامِ الٰہی سے معلوم ہوا کہ اللہ مالک الملک، رسول اللہؐ کے ہمدموں سے سدا کے لئے مسرور رہوا۔

مگر حاسدوں، ملحدوں اور گمراہوں کا ٹولہ سوءِ مآلی کی رو سے محروم ہے کہ وہ اس عالی گروہ سے مسرور ہو، اس لئے وہ ساعی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمدموں کے معمولی سے معمولی مسئلے کو کوہِ گراں کر کے لوگوں کو دکھائے کہ لوگوں کے دل ہمدموں کے اکرام سے عاری ہوں اور رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمدم لوگوں کے آگے عام لوگوں کی طرح ہوں اور مدعیٰ وہ رہا کہ کسی طرح اسلام کی اساس کھوکھلی ہو۔

معلوم رہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمدموں کو اللہ کے ہاں سے وہ اکرام ملا ہے کہ اس اکرام سے رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمدم سارے عالم کے لوگوں کے امام، ہادی، اور مصلح ہوگئے۔ اللہ اور اس کے رسولؐ کا حکم ہے:

''لوگو! رسول اللہؐ کے ہمدموں کی راہ لگو! اور اس گروہ کو مکرم رکھو''!

اور کہا:

''حرام ہے کہ کوئی اس عالی گروہ کی مکروہ عملی کو ٹٹولے، اگر کوئی اس طرح کرے گا وہ اللہ کے کرم سے دور[۴] ہوگا''۔

---

[۱] رضی اللہ عنہم ورضوا عنہ۔ [۲] جائز۔ [۳] صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین۔ [۴] (اختلاف امت اور صراطِ مستقیم، ص:۱۳۳)

اہلِ علم کومعلوم ہوگا کہ کلامِ الٰہی اور کلامِ رسول کے کئی حصے رسول اللہ صلی اللہ علیٰ کل رسلہ وسلم کے ہمدموں کے اکرام کے لئے وارد ہوئے، اس لئے دل کہہ رہا ہے کلامِ الٰہی وکلام رسول سے وہ دس دس حصے ادھر لکھوں کہ وہ ہمدموں کے اکرام سے معمور رہے۔ اس سے اہلِ مطالعہ کومعلوم ہوگا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیٰ کل رسلہ وسلم کے ہمدموں کا وہ گروہ کہ اس کے لئے مکروہ کلامی کر کے کئی لوگ دارالآلام کے راہی ہوئے وہ اللہ اور اس کے رسول کے ہاں کس طرح مکرم ہے۔

## ہمدموں کے اکرام سے معمور، کلامِ الٰہی کے حصے

۱...... رسول اللہ کے ہمدموں! عمدگی اور کمال والے ہو کہ لوگوں کی اصلاح کے لئے لائے گئے ہو[۱]

۲...... رسول اللہ کے ہمدموں! اللہ کے حکم سے اوسط روی والے ہو اور گواہ ہو گے لوگوں کے لئے[۲]

۳...... محمد، اللہ کا رسول ہے اور وہ لوگ کہ ہمراہیٔ رسول رہے، وہ گمراہوں کے واسطے کڑے اور اک دوسرے کے لئے رحم والے رہے۔ معلوم ہوگا کہ وہ گاہے رکوع کر رہے ہوں گے اور گاہے اللہ کے آگے سر ٹکائے ہوں گے۔ وہ اللہ کے کرم اور آمادگی کے لئے ساعی ہوں گے۔ سر ٹکائی کا علم[۳] ہر کسی کے موں[۴] سے دکھے گا۔[۵]

علماءِ کرام سے مروی ہے کہ کلامِ الٰہی کے اس حصے سے سارے ہمدموں کی مدح، اللہ

---

[۱] کنتم خیر امۃٍ أخرجت للناس. الأیۃ (آلِ عمران:۱۱۰) [۲] وکذلک جعلنکم أمۃً وسطاً لتکونوا شھداء علی الناس. الأیۃ (البقرۃ:۱۴۳) [۳] علامت۔ [۴] چہرہ۔

[۵] محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم والذین معہ اشداء علی الکفار رحماء بینھم تراھم رکعا سجدا یبتغون فضلا من اللہ ورضوانا سیماھم فی وجوھھم من اثر السجود. (الفتح:۲۹)

(مقامِ صحابہ،ص:۳۴)

کے ہاں سے آ گئی ہے۔

۴......دل سے دہراؤ اس گھڑی کو کہ اللہ، رسولِ اکرمؐ اور اس کے ہمدموں کو رسوائی سے دور رکھے گا![1]

۵......اور وہ ہمدم[2] و مددگار[3] کہ اول اول اسلام لائے اور وہ لوگ کہ اللہ ہی کے لئے ہمدموں اور مددگاروں کی راہ لگے، اللہ ساروں سے مسرور ہوا اور وہ سارے اللہ سے مسرور ہوئے۔ اللہ ساروں کو اس طرح کے گل کدے عطا کرے گا کہ وہاں ماءِ طاہر رواں ہوگا۔[4]

۶......اے محمد! کہہ دو! کہ اسی طرح کی ہے مری راہ، اللہ کے لئے عمدہ طور سے داعی ہوں، محمد اور اس کے مامور۔[5]

اور معلوم ہے کہ سارے ہمدم، رسول اللہ صلی اللہ علیٰ کل رسلہ وسلم کے مامور و محکوم رہے۔

۷......اے محمد! کہہ دو! حمد اللہ ہی کے لئے ہے اور سلام والے وہ لوگ ہوئے کہ اللہ کے ہاں مکرم ہوئے (اور کہا) ہمارے حکم سے رسول اللہ کے ہمدم کلامِ الٰہی کے مالک ہوئے کہ وہ اللہ کے ہاں مکرم رہے۔ کئی ہلاکی والے اعمال کے عامل ہوئے اور کئی اوسط روی والے رہے اور کئی عمدہ عملی کی رو سے ساروں سے آگے ہوگئے، وہ اللہ ہی کا اعلیٰ کرم ہے۔[6]

کلامِ الٰہی کا مسطورہ حصہ گواہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیٰ کل رسلہ وسلم کے ہمدم اکرام

---

[1] یوم لا یخزی اللہ النبی والذین امنوا معه. الأیة (التحریم:۸) [2] مہاجرین [3] انصار۔

[4] والسابقون الاولون من المهاجرین والانصار والذین اتبعواهم باحسان رضی اللہ عنهم ورضوا عنه وأعد لهم جنّٰت تجری من تحت الانهار. الأیة (التوبہ:۱۰۰)

[5] قل هٰذهٖ سبیلی أدعوا إلی اللہ علٰی بصیرة أنا و من اتبعنی. الایة (یوسف:۱۰۸) [6] قل الحمد للہ وسلام علی عباده الذین اصطفٰی (النمل:۵۹) اور: ثم أورثنا الکتاب الذین اصطفینا من عبادنا فمنهم ظالم لنفسه ومنهم مقتصد و منهم سابق با لخیرات بإذن اللہ ذالک هو الفضل الکبیر (الفاطر:۳۲)

والے اور عمدگی والے رہے، اگر کسی ہمدمِ رسول سے سوءِ عملی ہوئی، وہ اللہ کے کرم سے محو کردی گئی، اس لئے کہ وہ اللہ کے ہاں مکرم رہے۔

۸......وہی لوگ کھرے رہے[۱]

۹......وہی لوگ کامگار و کامراں ہوئے[۲]

۱۰......مگر اللہ کے حکم سے رسول اللہ کے ہمدم، اسلام کے دلدادہ ہوئے اور سارے ہمدموں کا اسلام سے دلی لگاؤ ہوا اور اسلام سے روگردی، لڑائی اور معاصی، ساروں کے لئے مکروہ ہوگئی، وہی لوگ اللہ کے کرم سے مہدی ہوئے اور اللہ عالم و حاکم ہے[۳]

کلامِ الٰہی کا مسطورہ حصہ گواہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے سارے ہمدم، اسلام کو سدا گلے لگا کر رہے اور اسلام سے روگردی، لڑائی اور ہر طرح کے معاصی سے سدا دور رہے۔

مسطورہ کلام، اللہ کا کلام ہے اور اللہ ہر آدمی کے کئے ہوئے اور وہ اعمال کہ آدمی آگے کرے گا، ساروں کا عالم ہے۔ اس لمحے کہ رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمدموں کے لئے اللہ کی آمادگی کا اعلام ہوا، اللہ علام الاسرار کو معلوم رہا کہ کس ہمدمِ رسول سے کس طرح کے اعمال صادر ہوں گے۔

محررِ ''الصارم المسلول[۴]'' کا کلام ہے: اللہ اسی آدمی سے مسرور ہوگا کہ اس کے لئے اللہ کو معلوم ہو کہ وہ آدمی ساری عمر اللہ کی آمادگی والے اصولوں کو مکمل کرے گا اور وہ آدمی کہ اللہ

---

[۱] أولئک هم الصّدقون (الحشر:۸) [۲] أولئک هم المفلحون (الحشر:۹) [۳] ولکن الله حبب إلیکم الإیمان و زینهٔ فی قلوبکم و کره إلیکم الکفر والفسوق والعصیان ، أولئک هم الراشدون. فضلاً من الله ونعمه والله علیم حکیم. (الحجرات:۷،۸)

[۴] حافظ ابنِ تیمیہ رحمہ اللہ کی کتاب '' الصارم المسلول علی شاتم الرسول ''

اس سے مسرور ہو، سدا مسرور ہی رہے گا۔

## ہمدموں کے اکرام سے معمور، کلامِ رسول کے حصے

۱......عمدہ دور، دورِ رسول ہے اور وہ دور کہ اس سے ملا ہوا ہے اور وہ دور کہ اس سے ملا ہوا ہے۔[۱]

اور معلوم ہے کہ دورِ رسول سے ملا ہوا دور، ہمدموں کا دور ہے۔

۲......اس سے دور رہو کہ مرے ہمدموں کے لئے مکروہ کلامی کرو! اس لئے کہ اگر کوہِ احد کے مساوی طلائی مال اللہ کی راہ دو گے، محروم رہو گے کہ مرے ہمدموں کی دی ہوئی اک مُد کہاں؟ آدھے مُد کے ہی مساوی ہو۔[۲]

اور لوگوں کو معلوم ہے کہ اک مردود ٹولے کا مسلک ہی اسی طرح ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمدموں کے لئے گالی اور مکروہ کلامی اک عمدہ عمل ہے، اللہ اس ٹولے کے ٹکڑے ٹکڑے کرے اور اس کو ہر دو عالم کے دُکھ دے۔ (اللہ اسی طرح کرے)

۳......مرے ہمدموں کے معاملے کے لئے اللہ سے ڈرو! اللہ سے ڈرو! مری رحلہ کے آگے مرے ہمدموں کی روک ٹوک سے دور رہو! اس لئے کہ اگر کسی کو مرے ہمدموں سے لگاؤ ہے، مرے لگاؤ ہی سے لگاؤ ہے اور اگر کسی کو مرے ہمدموں سے حسد ہوگا، مرے حسد ہی سے حسد ہوگا،[۳] اگر کوئی مرے ہمدموں کو دکھی کرے گا، وہ ہم کو دکھی کرے گا اور وہ آدمی کہ ہم کو دکھی کرے گا، وہ اللہ کو دکھی کرے گا اور اگر کوئی اللہ کو دکھی کرے گا لامحالہ اس کو اللہ سے دکھوں والا صلہ ملے گا۔

---

۱ خیر الناس قرنی ثم الذین یلونهم ثم الذین یلونهم (صحاح ستہ) ۲ (بخاری و مسلم)

۳ الله الله فی اصحابی لا تتخذوهم غرضا من بعدی، فمن احبهم فبحبی احبهم ومن ابغضهم فببغضی ابغضهم ومن اذاهم فقد اذانی ومن اذانی فقد اذی الله ومن اذی الله فیوشک أن یأخذه. (ترمذی)

۴.....اگر مسموع ہو کہ کوئی مرے ہمدموں کے لئے مکروہ کلامی کر رہا ہے، اسی لمحے کہو: ''اللہ کرے مکروہ عملی والا مردود ہو''[1]

۵.....دار السلام[2] کے اکرام والے، رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے اک ہمدم والدِ اعود[3] کو معلوم ہوا کہ لوگوں کا دامادِ رسول علی کرمہ اللہ کے لئے مکروہ کلامی کا معمول ہے، کہا:

''دکھ کا لمحہ ہے کہ لوگوں کے آگے رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمدموں کے لئے مکروہ کلامی ہو رہی ہے اور لوگ دم سادھے ہوئے اور روک ٹوک کے حوصلے سے محروم رہے''۔ اور کہا:

''آگاہ رہو! کہ رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کا کلام ہے، مگر معلوم رہے کہ والد اعود کو کہاں گوارا کہ کسی اس طرح کے کلام کو کلامِ رسول کہے کہ اس کلام کے لئے معاد کو رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم اس سے سائل ہوں؟ (مراد ہمدم رسول والد اعود کی اس سے وہ رہی کہ لوگوں کو معلوم ہو کہ وہ کلام کہ کہوں گا وہ رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم ہی کا کلام ہے) اس کے آگے کہا: رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کا کلام ہے کہ ہمدمِ مکرم[4]، اسلام کا حاکم اول، دار السلام والا ہے، عمر مکرم، دار السلام والا ہے، رسول اللہ دہرا داماد[5]، دار السلام والا ہے، علی، دار السلام والا ہے، ہمدم طلحہ، دار السلام والا ہے، ولد عوام[6]، دار السلام والا ہے، سعد[7]، دار السلام والا ہے، عامر[8] دار السلام والا ہے، والد محمد[9] دار السلام والا ہے۔

---

[1] إذا رأيتم الذين يسبون أصحابي فقولوا لعنة الله على شركم (ترمذی) [2] جنتی، یعنی وہ صحابہ جن کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دنیا ہی میں جنت کی خوشخبری دے دی تھی، اس طرح کے دس صحابہ ہیں جن کو عشرہ مبشرہ کہا جاتا ہے۔ [3] سیدنا سعید بن زید رضی اللہ عنہ۔ ان کے بیٹے کا نام اعود ہے۔ [4] سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ۔ [5] سیدنا عثمان غنی رضی اللہ عنہ۔ [6] سیدنا زبیر بن عوام رضی اللہ عنہ۔ [7] سیدنا سعد بن مالک رضی اللہ عنہ۔ [8] سیدنا ابوعبیدہ بن الجراح رضی اللہ عنہ۔ [9] سیدنا عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ، ان کی کنیت ابومحمد ہے۔

اس کے آگے والدِ اعود رک گئے۔ لوگ سائل ہوئے کہ دسواں آدمی کس اسم سے موسوم ہے؟ کہا: ''وہ والدِ اعود[1] ہے'' اور کہا:

''واللہ! رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمدموں کا رسول اللہ کے ہمراہ ہو کر معرکہ آرائی کا عمل کہ اس سے موں گرد آلود ہوں، اگر سارے عالم کے لوگوں کو آدمِ دوم کی عمر عطا ہو اور ہر آدمی ساری عمر عمدہ اعمال کرے، معلوم ہو کہ سارے عالم کے لوگوں کے اعمال سے ہمدموں کا عمل اعلیٰ ہی رہے گا۔[2]

۶......امام احمد رحمہ اللہ سے مروی ہے کہ ولدِ مسعود کا کلام ہے: اگر کسی کا دل کرے کہ وہ کسی کی راہ لگے، وہ رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمدموں کی راہ لگے، اس لئے کہ رسول اللہ کے ہمدموں کے دل طاہر، علم گہرا، ملمع گری اور رکھ رکھاؤ سے دور اور ہر طرح سے اعلیٰ رہے، وہ وہ گروہ ہے کہ اللہ کے حکم سے رسول اللہ کی ہمراہی اور اعلائے اسلام کے لئے آمادہ رہا۔ لوگو! رسول اللہ کے ہمدموں کی راہ لگو کہ وہی لوگ راہِ ھُدیٰ کے رہرور ہے۔[3]

۷......ولدِ مسعود سے مروی ہے کہ اللہ کا ارادہ ہوا کہ لوگوں کے دلوں کو ٹٹولے، اس لئے لوگوں کے دلوں کو ٹٹولا، محمدؐ کا دل سارے لوگوں کے دلوں سے عمدہ لگا، محمدؐ کو امرِ وحی کا عہدہ عطا ہوا، اس کے آگے لوگوں کے دلوں کو ٹٹولا، رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمدموں کے دل سارے لوگوں

---

[1] سیدنا سعیدؓ نے اپنا نام بوجہ تواضع ذکر نہیں کیا تھا لوگوں کے اصرار پر ظاہر کیا۔ (مقامِ صحابہ، ص:۴۷) [2] حضرت سعید بن زیدؓ نے فرمایا: واللّٰہ لمشهد رجل منهم مع النبی صلی اللہ علیه وسلم یغبر فیه وجهه خیر من عمل احدکم و لو عمّر عمر نوح. (ایضاً ص:۴۷) [3] حضرت عبداللہ بن مسعودؓ نے فرمایا: من کان متأسیا فلیتأس بأصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم بانهم ابر هذه الامة قلوبا واعمقها علما واقلها تکلفا واقومها هدیا واحسنها حالا، قوم اختارهم اللہ بصحبة نبیه واقامة دینه فاعرفوا لهم فضلهم واتبعوا آثارهم فانهم کانوا علی الهدی المستقیم. (ایضاً ص:۴۸)

کے دلوں سے عمدہ لگے، اس لئے سارے ہمدم ہمراہی رسول اور مدد اسلام کے لئے طے ہوئے۔[1]

۸......رسول اکرمؐ کا کلام ہے کہ اللہ کے حکم سے رسول اللہ، اللہ کے لئے مکرم ہوئے اور رسول اللہ کے ہمدم رسول اللہ کے لئے مکرم ہوئے، کئی ہمدم رسول اللہ کے صلاح کار ہوئے، کئی سسر اور کئی داماد ہوئے، اگر کوئی مرے ہمدموں کے لئے مکروہ کلامی کرے گا سو وہ اللہ اور اس کے رسول اور سارے لوگوں کے کرم سے محروم ہوگا اور معاد کو اس کا ہر عمل مردود ہوگا۔[2]

۹......رسول اللہ کا کلام ہے کہ لوگو! کئی طرح کے مکارہ کا مطالعہ کرو گے، اس لمحے عائد ہے کہ رسول اللہ اور اس کے ہادی ومہدی ہمدموں کے اطوار کے عامل رہو اور دور رہو کہ اسلام کے لئے ملمع گری[3] کرو! اس لئے ہر ملمع گری گمراہی ہے اور ہر گمراہی راہِ دار الآلام ہے۔[4]

۱۰......رسولوں سے ہٹ کر اللہ کو سارے عالم کے لوگوں سے مرے ہمدم عمدہ لگے اور مرے لئے مرے ہمدموں سے دو اور دو ہمدم طے کئے، اسلام کا حاکمِ اول، حاکمِ دوم، حاکمِ سوم اور علی کرمہ اللہ اور مرے ہمدموں کے لئے کہا کہ سارے کے سارے عمدگی والے رہے۔[5]

کلام اللہ اور کلام رسول سے معلوم ہوا کہ رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمدم،

---

[1] آپؐ نے فرمایا: إن الله نظر في قلوب العباد فنظر قلب محمد صلى الله عليه وسلم فبعثه برسالته ثم نظر في قلوب العباد بعد قلب محمد صلى الله عليه وسلم فوجد قلوب اصحابه خير قلوب العباد فاختارهم لصحبة نبيه ونصرة دينه. (مقامِ صحابہ، ص:۴۹) [2] ان الله اختارني واختار لي اصحابي فجعل منهم وزراء واختانا واصهار فمن سبهم فعليه لعنة الله والملئكة والناس اجمعين ولا يقبل الله منهم يوم القيامة صرفا ولا عدلا. (ایضاً) [3] بدعت۔ [4] إنه من يعش منكم فسيرى اختلافا كثيراً فعليكم بسنتي و سنة الخلفاء الراشدين عضوا عليها بالنواجذ واياكم والبدعة.....الخ [5] ان الله اختار اصحابي على العالمين سوى النبيين والمرسلين واختار لي من اصحابي اربعة يعني ابا بكر و عمر وعثمان و علي فجعلم اصحابي وقال في اصحابي كلهم خير. (ایضاً، بحوالہ مسند بزاز)

اللہ اور رسول کے ہاں کس طرح مکرم رہے، رسول اللہؐ کے ہمدموں کا گروہ عام لوگوں کی طرح کہاں؟ وہ سدا مکرم رہا، مکرم ہے اور مکرم رہے گا، اہلِ اسلام کا مسلک اسی طرح ہے اور وہی مسلمہ اصول ہے، اس لئے اگر کوئی مروی اس طرح کی ہو کہ اس سے رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمدموں کا اکرام کم ہو، سو وہ مروی اور اس کا راوی کلام اللہ اور کلامِ رسول کے آگے مردود ہوں گے۔

## اک مکروہ گو حاسد کی روئداد

لکھا ہے کہ اک گمراہ ٹولے کا عالم، طوسی[1] اک رسالے کا محرر ہوا اور اس رسالے کو اس طرح مکمل کر کے رہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمدموں کے لئے گالی لکھی، مرگ کے لمحے اس مردود کے موں سے کھوٹے رسول[2] کی طرح ٹٹی آئی، وہ لوگوں سے سائل ہوا کہ اس طرح کس لئے ہوا؟ اک اللہ والا، رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمدموں کا مملوک آگے ہوا اور کہا:

''او مردود! وہ وہی ٹٹی ہے کہ اس کو کھا کر رسالے کو مکمل کر کے مسرور ہوا''۔[3]

اللہ ہم کو رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمدموں کے لئے مکروہ کلامی سے سدا دور رکھے۔ (اللہ اسی طرح کرے)

---

[1] شیعوں کے عالم محقق طوسی نے اپنی کتاب تجرید العقائد کے آخر میں نعوذ باللہ صحابہ کرام پر تبرا کیا ہے۔ (اختلافِ امت اور صراط مستقیم، ص: ۱۳۴) [2] جھوٹے نبی مرزا غلام احمد قادیانی کی موت وبائی ہیضہ سے ہوئی دست وقی کی شکل میں دونوں راستوں سے نجاست خارج ہو رہی تھی، طوسی مردود کے ساتھ بھی اسی طرح ہوا۔ (ایضا)

[3] (ایضا، ص: ۱۳۵)

# حاصلِ کلام

رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمدم، وحی الٰہی کے اول سامع ہوئے، رسول اللہ کے ہمدموں کا کردار، کردارِ رسول ہی کا اک حصہ ہے۔ ہمدموں کا طور و کردار، رسول اللہؐ کے امرِ وحی کے لئے دال ہے اور وہ آگے کے سارے لوگوں کے سردار، امام، معلم اور مصلّح ہوئے، رسولِ اکرم صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم، امرِ اسلام ہمدموں کے حوالے کر کے دار اسلام کو راہی ہوئے اور آگے کے لوگوں کو کلامِ الٰہی، کلامِ رسول اور دوسرے اسلامی علوم رسول اللہ کے ہمدموں کے واسطے سے ہی ملے، اس لئے رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمدموں سے لگاؤ، دراصل رسول اللہ ہی سے لگاؤ ہے اور ہمدموں سے حسد، دراصل رسول اللہ سے حسد ہے۔ ہمدموں سے لگاؤ اسلام کا حصہ ہے اور ہمدموں کے لئے مکروہ کلامی اسلام سے محرومی کا واسطہ ہے اور ہمدموں کے کھڑاؤں[1] کی مٹی ہر دو عالم کے اکرام و کمال کے حصول کا واسطہ ہے، اگر کسی کو رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم سے معمولی سا لگاؤ ہوگا، وہ لامحالہ رسول اللہ سے لگاؤ والے آدمی سے لگاؤ رکھے گا۔

الحاصل گمراہوں اور حاسدوں کے ٹولے اور اس کے آلۂ کاروں کی رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمدموں کے لئے مکروہ کلامی کا مطالعہ کر کے دل دکھا، ارادہ ہوا کہ رسول اللہؐ کے دوسسر اور دو داماد کے احوال کا حامل اردو کا اک اس طرح کا رسالہ لکھوں کہ وہ ''ہادیٔ[2] عالم'' کے اکرام کا حامل ہو اور ہر کوئی لامحالہ اس کا مطالعہ کرے اور لوگ رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمدموں کے دلدادہ ہوں اور لوگوں کے دل رسول اللہؐ کے ہمدموں کے اکرام سے معمور رہوں، مگر احساس ہوا کہ اک عاصی، معدوم العلم والعمل

---

[1] جوتے۔ [2] ''ہادیٔ عالم'' جناب محمد ولی رازی صاحب کی غیر منقوط کتاب ہے جو سیرتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر لکھی گئی۔ زیادہ تر اصلاحات اور خلفائے راشدینؓ کے غزوات کے احوال ہادیٔ عالم سے ہی ماخوذ ہیں۔

آدمی کے لئے کہاں سہل ہے کہ وہ اس امرِ محال کا ارادہ کرے؟ ہاں! کلامِ الٰہی کے اک حصے اور رسول اکرمؐ کے ہمدموں سے معمولی لگاؤ سے حوصلہ ہوا۔ کلامِ الٰہی ہے ''اور آدمی کو وہ مل کر رہے گا کہ اس کے لئے آدمی کی سعی ہوگی''[1]

اس لئے اس عاصی کو حوصلہ ہوا کہ وہ اس راہ کے کوہ ہائے گراں اور ہر ہر گام ٹھوکروں سے معمور اور کئی کئی طرح کی روکاوٹوں سے مسدود گھاٹی کو سر کرے۔

الحمدللہ! اللہ کا کرم ہوا کہ وہ لمحہ آکے رہا کہ اس رسالے کی لکھائی کا کام مکمل ہوا۔

اللہ کا کرم ہے کہ اس عاصی کا دل اس امر سے کمال مسرور ہو رہا ہے کہ اس کا اسم، رسالہ ''دوسسر دو داماد'' کے واسطے سے رسولِ اکرمؐ کے ہمدموں کے احوال کے محرروں کے ہمراہ آئے گا۔

اہلِ مطالعہ کو آگاہی ہو کہ ہم کو اس رسالے کی لکھائی کے لئے علمائے اسلام کے کئی رسالوں سے مواد ملا ہے مگر رسالہ ''ہادیٔ عالم'' اس رسالے کے لئے اہم مصدر رہا۔

اللہ سے دعا ہے کہ وہ اس رسالے کی لکھائی کو وصول کر کے اس کے محرر کے لئے صلۂ مسلسل کر دے۔ اور اللہ ہر کسی کو اس سے دور رکھے کہ وہ رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمدموں کے لئے لکھ کر، کہہ کر اور دل سے مکروہ کلامی کا عامل ہو۔

اہلِ علم کو رسالہ ''دوسسر دو داماد'' کا مطالعہ کر کے اگر کسی محل کوئی سہو دکھائی دے، محرر کو اس سے آگاہ کر کے اس کی دعاؤں کے حصہ دار ہوں۔

سائلِ دعا

رسول اللہ کے ہمدموں کا مملوک

''والدِ محمد''

سوموار، دس مئی، سال اٹھارہ سو اور دو سو دس

---

[1] یہ اس آیت کا مفہوم ہے: وأن ليس للإنسان إلا ما سعى. (النجم:۳۹)

حمد اللہ کے لئے، سلام رسول اللہ اور اس کے ہمدموں کے لئے

# حصۂ اول

رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے

## دوسسر

ہمدمِ مکرم اور عمر مکرم

(اللہ ہر دو سے مسرور ہو)

کے احوال کا حامل ہے

## اللہ کے اسم سے کہ وہ عمومی رحم وکرم والا ہے

## مطالعہ

سسرِ رسول، مسلمِ اول[1]،والدِ اسماء[2]، ہمدم مکرم[3]، اسلام کا حاکمِ اوّل[4]، سردارِ دار السلام[5]، وارِدِ اول دار السلام[6]، ماہِ عالم[7]، مہرِ عالم[8]، سمعِ رسول[9]، رسول اللہؐ کے دکھ درد کا حصہ دار[10]، اساسِ علم[11]، ہمدمِ رسول[12]، ہمراہی کھوہ[13]، حامیٔ رسول[14]، ارحمِ عالم[15]، صالحِ عالم[16]، دُلارائے رسول[17]، ہمراہی ماءِ اعلیٰ[18]، امام ملائک[19]، حرِ دار الآلام[20]، مملوکِ اللہ[21]، ولد ولد عامر[22] صلاح کارِ رسول[23] محمودِ رسول[24]،

---

۱ آپ رضی اللہ عنہ عمر رسیدہ لوگوں میں سب سے پہلے ایمان لائے (تاریخ الخلفاء ص:۱۴۹) ۲ اسماء رضی اللہ عنہا آپ رضی اللہ عنہ کی بیٹی کا نام ہے۔ ۳ (ہادی عالم، ص:۷۳) ۴ ایضاً ۵ حدیث میں ہے کہ آپ رضی اللہ عنہ معمر جنتیوں کے سردار ہوں گے۔ ۶ آپ رضی اللہ عنہ ساری امت کے لوگوں سے پہلے جنت میں جائیں گے۔ (ابوداؤد) ۷ دنیا کا چاند۔ ۸ دنیا کا سورج۔ ۹ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ ابوبکر وعمر (رضی اللہ عنہما) میرے کان اور آنکھ ہیں۔ (ترمذی) ۱۰ آپ رضی اللہ عنہ ہر دکھ و درد میں آپ ﷺ کے ساتھ شریک رہے۔ ۱۱ آپؐ نے فرمایا کہ میں علم کا شہر ہوں اور ابوبکر اس کی بنیاد ہے۔ ۱۲ رسول اللہؐ کا ساتھی۔ ۱۳ یارِ غار (ترمذی) ۱۴ آپ رضی اللہ عنہ نے ہمیشہ رسول اللہ ﷺ کی حمایت کی (متفق علیہ) ۱۵ آپؐ نے فرمایا کہ میری امت میں سے سب سے زیادہ رحم کرنے والا ابوبکر ہے۔ (ترمذی) ۱۶ آپ رضی اللہ عنہ سارے عالم میں زیادہ صالح تھے۔ (ترمذی) ۱۷ بلاشبہ آپ رضی اللہ عنہ رسول اللہ ﷺ کے پیارے تھے۔ (ترمذی) ۱۸ آپ رضی اللہ عنہ حوضِ کوثر پر بھی حضور ﷺ کے ساتھ ہوں گے۔ (ترمذی) ۱۹ آپ رضی اللہ عنہ نے ٹاٹ کا لباس پہنا تو فرشتوں نے بھی اقتداء کی اور ٹاٹ کا لباس پہنا۔ (تاریخ الخلفاء) ۲۰ آپؓ کا لقب عتیق یعنی جہنم سے آزاد تھا۔ ۲۱ یہ عبداللہ کا مفہوم ہے اور عبداللہ آپ رضی اللہ عنہ کا نام ہے۔ ۲۲ عامر آپؓ کے دادا کا نام ہے۔ (سیر الصحابہ) ۲۳ آپ ﷺ اکثر وبیشتر صدیقِ اکبر رضی اللہ عنہ سے رائے لیتے تھے۔ (ترمذی) ۲۴ آپ ﷺ نے کئی مواقع پر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی تعریف فرمائی۔ (ترمذی)

مددگارِ رسول[1] دلدادۂ رسول[2]، داعی اول[3]، رسول اللہ ﷺ کا ہم عمر[4] (اللہ اس سے مسرور ہو)

## سسرِ رسول کا اصل اسم

سسرِ رسول، مسلمِ اول (اللہ اس سے مسرور ہو) کے اصل اسم کی مراد، مملوک[5] اللہ ہے۔

## عالم مادی کو آمد

سسرِ رسول ؐ کی اس عالم مادی کو آمد سرور عالم ؐ سے دو سال کئی ماہ ادھر ہوئی[6]۔

## مولودی سلسلہ[7]

سسرِ رسول کا مولودی سلسلہ ھادی اکرم ؐ کے مولودی سلسلے کے عدد آٹھ، [8] مُرہ سے ملا ہوا ہے۔

## رسول اکرم ؐ کے عطا کردہ اسماء

سرورِ عالم ؐ کے اسراءِ سماوی[9] کے احوال کو سارے لوگوں سے آگے صاد[10] کر کے سسر رسول کو اک اہم اسم، [11] رسول اکرم ؐ سے ملا کہ اس کی سرحد عہدۂ رسول [12] کی سرحد سے ملی ہوئی ہے۔[13]

---

1 آپ رضی اللہ عنہ نے اپنے مال و جان سے سدا آپ ؐ کی مدد کی۔ متفق علیہ۔ 2 آپ رضی اللہ عنہ ہمیشہ آپ ؐ پر مر مٹنے کو تیار تھے۔ (تاریخ الخلفاء) 3 آپ رضی اللہ عنہ نے مسلمان ہوتے ہی دعوت کا کام شروع فرما دیا تھا۔ (سیر صحابہ)
4 آپ رضی اللہ عنہ رسول اللہ ؐ کے ہم عمر تھے۔ (داعی اسلام) 5 آپ رضی اللہ عنہ کا نام عبداللہ اور کنیت ابوبکرؓ ہے۔
6 (سیرت خلفائے راشدین، ص: ۲۷۔) 7 شجرۂ نسب۔
8 آپ ؐ کی آٹھویں پشت مطابق چھٹی پشت) میں ایک نام مرہ ہے، ان کے دو فرزند کلاب اور تیم تھے، کلاب کی اولاد سے آنحضرت ؐ اور تیم کی اولاد سے سیدنا صدیق اکبرؓ ہیں۔ 9 معراج۔ 10 تصدیق کرنا۔ 11 صدیق۔
12 نبوت۔ 13 صدیق کے معنی ہیں بہت سچا اور شریعت میں ایک خاص مرتبہ ہے جس کی سرحد نبوت کی سرحد سے ملی ہوئی ہے۔ (سیرت خلفائے راشدینؓ، ص: ۲۷)

## دوسرا اسم

عروس[۱] مطہرہ سے مروی ہے کہ سرورِ عالمؐ سے اک دوسرا اہم اسم ''حرِ دارالآلام[۲]'' والدِ مکرم کو عطا ہوا۔

## سسرِ رسول کے والد

مسلمِ اول سسرِ رسول کے والد، ولد[۳] عامر، صلحائے اہلِ مکہ سے رہے اور حد سے سوا[۴] معمر! اس دور کے ہر معمر آدمی کو اول اول اسلام لہو معلوم ہوا، اسی طرح سسرِ رسول کے والد کو لگا کہ اس کا لڑکا ردی کام کر رہا ہے۔[۵]

مسلمِ اول کے والد، اسلام سے محروم رہے اور والد، وادا کے مسلک کو دل سے لگائے رکھا کہ معرکہ مکہ مکرمہ ہوا اور عسکرِ اسلام کو کامگاری حاصل ہوئی۔

مسلمِ اول، والدِ مکرم کو ہمراہ لے کر رسولِ اکرمؐ کے آگے آئے۔ سرورِ عالمؐ کے لمس[۶] سے ''**لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ**'' کہہ کر اسلام لائے۔

سرورِ عالمؐ اور سسرِ رسول، ملکِ عدم سے دارالسلام کے لئے راہی ہو گئے، مگر ولدِ عامر اس عالمِ مادی کو معمور کئے رہے، مآلِ کار، ماہِ محرم الحرام اسلامی صدی کے دو کم سولہ سال[۷] کو، سہ کم سو سال اس عالمِ مادی کی عمر مکمل کر کے راہی ملکِ عدم ہوئے۔

---

۱ عفیفۂ کائنات سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا ۲ عتیق۔ آگ سے آزاد ۳ ابو قحافہ عثمان بن عامر ۴ زیادہ۔

۵ حضرت عبداللہ کا بیان ہے کہ تو میں آپؐ کی تلاش میں صدیق اکبرؓ کے گھر آیا وہاں ابو قحافہ موجود تھے انہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو اس طرف سے گزرتے دیکھ کر نہایت برہمی سے کہا کہ ان بچوں نے میرے لڑکے کو خراب کر دیا۔ ۶ چھونا، آپ ﷺ نے نہایت شفقت سے ابو قحافہ کے سینے پر ہاتھ پھیرا اور کلمات طیبات کی تلقین کر کے مشرف باسلام فرمایا۔ ۷ ان کی وفات آنحضرتؐ اور صدیق اکبرؓ کی رحلت کے بعد ۱۴ھ ستانوے سال کی عمر میں ہوئی۔ (سیر الصحابہ، ج:۱، ص:۲۱)

# سسرِ رسول، حاکمِ اول کی والدہ

سسرِ رسولؐ، حاکمِ اول کی والدہ مکرمہ کا اسم سلمٰی ہے، اس کو کمال حاصل ہے کہ وہ اول اول اسلام سے مالا مال ہوئی[۱]۔ اس کے اسلام کا حال اس طرح ہے کہ سسرِ رسول حاکمِ اول والدہ مکرمہ کو ہمراہ لے کر رسولِ اکرم صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کی ورودگاہ، دارکوہ[۲] آئے اور کہا: اے اللہ کے رسول! مری والدہ آئی ہے، اس کو کہو کہ اسلام لے آئے!

رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کا اس کو امرِ اسلام ہوا وہ اسی دم اسلام لائی۔ ولد عامر کی طرح معمر ہوئی، مگر اس سے آگے ہی راہی ملکِ عدم ہوئی۔

## دورِ لاعلمی[۳] کے احوال

سسرِ رسولؐ حاکمِ اول، دورِ لاعلمی کو اہلِ مکہ کے مردِ صالح، حوصلہ ور اور سارے اسرہ[۴] سے مکرم رہے، وہ اک مالدار سوداگر رہے، عمدہ راہ روی و ہمدردی، صلہ رحمی و دردِ دلی، سادگی وعطا، علم وعدل، ہمسائے سے عمدہ سلوک اور اس طرح کے دوسرے اعمالِ صالحہ اور اطوارِ محمودہ[۵] کے مالک ہو کر سارے لوگوں کے ہاں مکرم وممدوح ہوئے۔ معاملہ کسی کی ہلاکی کا ہو کہ مالِ دم[۶] کا، سسرِ رسول حاکمِ اول اس طرح کے ہر مسئلے کے واسطے مسلمہ حکم[۷] رہے۔ دورِ لاعلمی اور دورِ اسلام کو وہ ماءِ سکر[۸] سے دور رہے، ساری عمر مٹی کے گھڑے ہوئے الٰہوں[۹] کے آگے سر کائی سے دور ہے، مولودی سلسلہ کے سارے لوگوں سے سوا عالم اور ماہرِ کلام رہے۔

سسرِ رسول حاکمِ اول کو اول ہی سے سرورِ عالم سے دلی لگاؤ رہا، اس لئے وہ رسول اللہ صلی اللہؐ کے اہم لوگوں سے ہو گئے۔ رسولِ اکرمؐ کے رحلۂ سوداگری کے لمحے رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ

---

[۱] ان سے پہلے صرف انتالیس اصحاب مسلمان ہوئے تھے (سیر الصحابہ، ج:۱، ص:۲۱) [۲] دار کوہ (ھادی عالم ص ۲۱۳)
[۳] زمانہ جاہلیت۔ [۴] خاندان۔ [۵] اخلاق حسنہ۔ [۶] خون بہا۔ [۷] فیصلہ کرنے والا۔ (سیر الصحابہ، ج:۱ ص:۲۱، سیرت خلفائے راشدین، ص:۱۹) [۸] شراب۔ [۹] پتھر کے بنائے ہوئے بت۔

وسلم کی ہمراہی کا کمال حاصل رہا، رسول اکرمؐ کم عمری کے لمحے والد علی کے ہمراہ اس ملک[1] سوداگری کے واسطے آمادہ ہوئے کہ وہ ملک صد ہا رسولوں کی آرام گاہ ہے، اس لمحے سسرِ رسولؐ حاکم اول، اک مملوک اور عمدہ طعام رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے واسطے لائے[2]۔ صالحہ ملکہ، عروس مکرمہ[3] کی ھادی اکرمؐ سے عروسی کے لئے سسرِ رسولؐ حاکم اول ساعی رہے[4]۔

## دورِ اسلام کے احوال

ھادیٔ عالم صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کو امرِ وحی کا عہدۂ اعلیٰ عطا ہوا اور وہ سری طور[5] سے لوگوں کے واسطے راہِ ھدیٰ کے داعی ہوئے، سسرِ رسولؐ حاکم اول، کئی سال سے رسول اللہؐ کے ہمدم رہے اور رسول اللہؐ کے گھر اس کی آمد رہی، رسول اکرم صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم سے اللہ کا حکم معلوم ہوا، دل سے اسلام کے لئے آمادہ ہوئے اور اسی دم اسلام لا کر مسلم اول ہوئے[6]۔

ھادی اکرم کا کلام ہے:

> ''سارے لوگ اول اول اسلام کے امر سے رکے اور ڈرے مگر ہمدم مکرم
> کہ ہر رکاوٹ اور ہر ڈر سے دور رہے اور اسی لمحے اسلام لا کر رسول اللہؐ
> کے ہمدم ہوئے[7] اور مسلم اول کہلائے۔''

گو کہ اہل علم کی کئی طرح کی رائے ہے کہ مسلمِ اول کا کمال کس کو حاصل ہے؟ کئی لوگوں سے مروی ہے کہ عروس مکرمہ اول اسلام لائی اور کئی علماء کی رائے ہے کہ اول اول دامادِ رسولؐ علی کرمہ اللہ اسلام لائے۔ کئی اہل علم کی رائے ہوئی کہ ولدِ رسول[8] مسلم اول ہے۔

اور کئی علماء کا دل ادھر مائل ہے کہ سسرِ رسولؐ حاکمِ اول ہی کو مسلم اول کا کمال حاصل ہے۔

---

[1] ملک شام (ھادی عالم، ص:۵۳) [2] حضرت ابوبکر صدیقؓ نے حضرت بلالؓ کو کرایہ میں لے کر آپؐ کی خدمت کے لئے ساتھ بھیجا اور روٹی اور زیتون کا تیل ہدیہ دیا۔ (سیرت خلفائے راشدین، ص:۲۹) [3] حضرت خدیجۃ الکبریٰؓ۔ [4] (سیر الصحابہ، ج:۱، ص:۲۱) [5] پوشیدہ۔ [6] (تاریخ الخلفاء، ص:۱۴۸) [7] (ہادی عالم، ص:۷۳) [8] زید بن حارثہؓ۔

اور ماہر کلام، مدّاح رسولؐ[1] اسی رائے کا ہم رائے ہے۔ اس کا کلام ہے:

''اگر کسی کھرے ولدِ ام[2] کا دکھ محسوس کرو، اس لمحے ولدِ ام، حاکمِ اول کا احساس کرو، اس کے عمدہ کاموں کی رو سے، وہ رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے علاوہ سارے لوگوں سے عادل اور اللہ سے ڈر کر اعلیٰ ہوا اور وہ عہدہ کہ اس کو عطا ہوا اس سے مکمل ہوا، وہی دوسرا ہے اور رسول اکرمؐ سے ملا ہوا ہے اور دکھ درد کے لمحے، ہمراہی رسول کی رو سے اس کی حمد کی گئی اور وہی مردِ اول ہے کہ رسول اس سے صاد[3] ہوئے''!

مگر ماہر علماء کرام سے اس ساری کلام کا حل اس طرح مروی ہے کہ عروس مکرمہ ہر لڑکی سے اول، داماد رسول علی کرمہ اللہ سارے کم عمر لڑکوں سے اول اور ولد رسول سارے مملوکوں سے اول اور حاکم اول سارے معمر لوگوں سے اول اسلام لائے[4]۔

## اعلائے اسلام

اسلام لا کر مسلمِ اول سسرِ رسولؐ اعلائے اسلام کے لئے ساعی ہوئے، اور اس کی سعی سے کئی لوگ سوئے اسلام مائل ہوئے[1]۔

---

[1] حضرت حسان بن ثابتؓ [2] بھائی [3] تصدیق کرنے والا [4] حضرت حسان بن ثابتؓ کے اشعار یہ ہیں اذا تذکرت شجوا من اخی ثقة. فاذکر اخاک ابابکر بما فعلا. خیر البریہ اتقاها واعدلها. بعدالنبی واوفاها بما حملا. والثانی التالی المحمود مشهده. واول الناس منهم صدق المرسلا (فتح الباری ج ۷ ص ۱۳۰)۔ [4] حضرت شیخ محدث دہلوی نے ازالۃ الخفاء میں اس جگہ ایک نفیس نقطہ لکھا ہے، فرماتے ہیں: اولیت اسلام محض اس لئے فضیلت ہے کہ جو سب سے پہلے اسلام لایا ہوگا اس کو رسول خداؐ کے مصائب میں شرکت کا موقع زیادہ ملا ہوگا نیز وہ دوسروں کے اسلام کا سبب بنا ہوگا یہ دونوں باتیں ان چاروں میں سے حضرت صدیقؓ کے ساتھ مخصوص تھیں (سیرت خلفائے راشدین، ص: ۳۰)

اسلام کا دور اول دکھوں اور رکاوٹوں کا دور ہے، اس لمحے آدمی کے لئے محال رہا کہ وہ اسلام کا مدعی ہو۔

سسرِ رسولؐ مسلم اول اس کڑے دور کو سدا[1] اسلام کے لئے ساعی رہے اور اس کی مساعی سے ولد عوام[2]، ہمدم طلحہ[3]، ہمدم سعد[4] اسلام کے حاکم سوم، رسول اللہؐ کا دہرا داماد[5] اور والدِ محمد[6] اسلام لائے۔ عروس مکرمہ کے علاوہ کل آٹھ ہمدم اسلام لائے۔

اول اسلام والوں کا حال اس لئے اہم ہے کہ وہ دوسرے اہل مکہ سے سوا مکرم اور مسعود رہے ہے، اس سے گمراہوں کی کمر ٹوٹی اور اسلام کی اساس[7] محکم[8] ہوئی اور کلام الٰہی سے

---

[1] آج بھی اغیار کیلئے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ، کا اسلام رسول خداؐ کی صداقت کی بہترین برہان ہے۔ چنانچہ میور صاحب سابق گورنر صوبہ متحدہ کی کتاب لائف آف محمدؐ کے دیباچے سے چند فقرات نقل کئے جاتے ہیں یہ متعصب یورپ کا عیسائی لکھتا ہے:

آپ کا عہد خلافت مختصر تھا، مگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اور کوئی ایسا نہیں ہوا جس کے اسلام کو ان سے زیادہ ممنون اور مرہون احسان ہونا چاہئے چونکہ ابوبکرؓ کے دل میں رسول اکرمؐ کے خلوص اور راسخ طور پر متمکن تھا اور یہی عقیدہ خود رسول اکرمؐ کے خلوص اور سچائی کی ایک زبردست شہادت ہے لہٰذا میں نے آپ کی حیات وصفات کے تذکرے کے لئے کچھ جگہ زیادہ وقف کی ہے اگر محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو ابتداء سے اپنے کذاب ہونے کا یقین ہوتا تو وہ کبھی ایسے شخص کو دوست اور عقیدت مند نہ بنا سکتے جو نہ صرف دانا اور ہوشمند تھا بلکہ سادہ مزاج اور صفائی پسند بھی تھا۔ ابوبکر کو نفسانی عظمت وشوکت کا کبھی خیال نہ آیا انہیں شاہانہ اقتدار حاصل تھا اور بالکل خود مختار تھے مگر وہ اس طاقت واقتدار کو اسلام کی بہتری اور فائدہ پہنچانے میں لایا کرتے، ان کی ہوشمندی اس امر کی مقتضی نہ تھی کہ وہ خود فریب کھالیں اور وہ خود ایسے متدین تھے کہ کسی کو دھوکا نہ دے سکتے تھے۔ منقول از آیات بینات حصہ فدک۔ (سیرت خلفائے راشدین، ص: ۳۱)

[2] حضرت زبیر بن عوامؓ۔ [3] حضرت طلحہ بن عبیداللہؓ۔ [4] حضرت سعد بن ابی وقاصؓ۔ [5] حضرت عثمان بن عفانؓ۔

[6] سیدنا عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ، ان کی کنیت ابومحمد ہے۔ (سیر الصحابہ، ج۱، ص: ۲۲) [7] بنیاد۔ [8] مظبوط۔

سارے، اول اسلام ہمدموں کے واسطے گواہی آئی[1]۔

کھلم کھلا اعلائے اسلام کے علاوہ سسرِ رسول، حاکمِ اوّل سری طور سے اعلائے اسلام کے لئے سارے لوگوں سے اول، گھر کے آگے اللہ کے گھر[2] کے معمار ہوئے، ہر سحر اللہ کے اس گھر کو رو رو کے کلام الٰہی کی صداؤں سے معمور رکھا۔ اک کلام الٰہی، دوسرے مسلم اول سے اس کی ادائے گی، اللہ اللہ! ہر آدمی اس کو مسموع کر کے مسرور و مسحور ہو رہا۔

## مکی دور

رسول اکرم صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کو عہدۂ اعلیٰ عطا ہوا، رسول اللہؐ اعلائے اسلام کے لئے دس اور سہ سال ساعی رہے، مکہ کے گمراہ لوگ رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے عدو ہو گئے اور ہر ہر گام[3] ردوکد[4] اور لڑائی کا سلسلہ ہوا، مگر سسرِ رسول، حاکمِ اول، روح و دل، مال ورائے ہر طرح سے سدا رسول اللہ کے ہمراہ رہے اور دکھ درد کے ہمدم ہوئے، حاکم اول کا گھر ہر سحر رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کی ورودگاہ[5] رہا اور اہم امور کے واسطے دارالرائے[6] ہوا۔

اہم اہم لوگوں کے گروہوں کے ہاں رسول اللہ کو ہمراہ لے کر اعلائے اسلام کے لئے گئے، کئی لوگوں کو حاکم اول کے واسطے سے معلوم ہوا کہ محمد، اللہ کا رسول ہے[7]۔

---

۱ (ھادی عالم، ص:۳۰۷) ۲ مسجد، ابوبکر صدیق نے اپنے گھر کے آگے ایک چھوٹی سی مسجد بنائی تھی اسلام میں یہ سب سے پہلی مسجد تھی آپؓ اس میں تلاوت قرآن فرماتے تو آنکھوں سے آنسو جاری ہو جاتے لوگ آپ کے گریہ وبکا دیکھ کر جمع ہو جاتے اور اس پر اثر منظر سے نہایت متاثر ہوتے، (بخاری باب الہجرۃ النبیؐ واصحابہ الی المدینہ، سیرت خلفائے راشدین، ص:۳۴، سیر الصحابہ، ج:۱، ص:۲۳) ۳ قدم ۴ روک ٹوک۔ ۵ اترنے اور آنے کی جگہ۔ ۶ مشورے کی جگہ، آنحضرت روزانہ صبح وشام حضرت ابوبکر صدیقؓ کے گھر تشریف لے جاتے اور دیر تک مجلس راز قائم رہتی۔

۷ (سیر الصحابہؓ، ج:۱، ص:۲۴، خلفائے راشدین، ص:۳۴)

وہ لوگ کہ اول اول اسلام لائے وہ کئی گمراہ سرداروں کے مملوک رہے، ہر ہر مملوک کا گمراہ مالک اس کی رسوائی اور الم رسائی کے لئے ساعی رہا۔ مملوک اہل اسلام سرعام رسوا کئے گئے، دھمکائے گئے، کوڑوں سے مارے گئے اور ہر طرح کے آرام سے محروم کئے گئے۔

حاکم اول کو اس حال کا مطالعہ کر کے ملال ہوا، وہ مملوکوں کی رہائی کے واسطے ساعی ہوئے اور کئی مملوکوں کو مول لے کر دکھ درد سے رہائی دی[1]۔

اگر کسی لمحے مکہ مکرمہ گمراہ لوگ رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کو الم رسائی کے لئے آمادہ ہوئے، اسی لمحے سسرِ رسول حاکمِ اول رسول اللہؐ کے لئے ڈھال ہو گئے[2] اور ہر دکھ کو سہہ گئے۔

اک سحر کو ھادی اکرمؐ حرم مکہ آ کر دار اللہ کے آگے کھڑے ہوئے اور صدا دی:

''اللہ واحد ہے، وہی الٰہ ہے''۔

اہل مکہ اس صدا سے کھول اٹھے اور رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے گرد آ کر حملہ آور ہوئے اور اس طرح مارا کہ رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم حواس کھو گئے[3]۔

حاکم اول آگے آئے اور گمراہوں سے کہا:

''اللہ گمراہوں کو رسوا کرے، اس آدمی کو اس لئے ماردو گے کہ وہ اللہ کا موحد ہے''؟[4]

اسی طرح اک سحر اللہ کا رسول دار اللہ کو عماد اسلام سے معمور کئے رہا کہ اک لاعلم اور گمراہ[5] اٹھا اور رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے گلے کو رومال ڈال کر کسا، سسرِ رسولؐ حاکمِ اول کو اس حال کی اطلاع ہوئی، وہ آئے اور اس گمراہ کا گلا مروڑا اور اس کو رسول اللہ صلی اللہ

---

[1] ان میں سے سات کے نام یہ ہیں: حضرت بلال، عامر، فہیرہ، فہیر، زنیرہ، ام جس بنی موئل کی ایک کنیز رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین (سیرت خلفائے راشدین، ص:۳۲ بحوالہ ازالۃ الخفاء) [2] سیر الصحابہ، ج:۱، ص:۲۳، ۲۴)

[3] ایضاً [4] گویا آپؓ نے قرآن کریم کی اس آیت کی ترجمانی کی: اتقتلون رجلا ان یقول ربی اللہ وقدجاء کم بالبینات۔ (سورۂ مؤمن۔) [5] عقبہ بن معیط (سیر الصحابہ، ج:۱، ص:۲۴)

علی کل رسلہ وسلم سے دور کر کے وہی کلمے کہے:

''اس آدمی کو اس لئے مار دو گے کہ وہ اللہ کا موحد ہے؟ اور وہ لوگوں کے لئے کھلے اعلام لائے۔''

## حاکم اول کے لئے اک اہم اکرام

مکی دور کو حاکم اول کی لڑکی[1] عروس رسول ہوئی اور وہ عروس رسول، رحلۂ رسول کے دو سال ادھر رسول اللہؐ کے گھر آئی۔ اس طرح ھادی اکرمؐ، مسلم اول ہمدم مکرم کے داماد اور مسلمِ اول رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے سسر ہوئے۔[2]

## رحلۂ اول کا ارادہ

اول اول اہلِ سلام کا عدد کم رہا، اس لئے اہل مکہ کو ملال کم ہوا، مگر رسول اکرمؐ اور رسول اللہؐ کے ہمدوں کی مسلسل مساعی سے اردگرد کے لوگوں کو راہ ھدیٰ ملی اور اک اک کر کے لوگ اس اسلامی کارواں سے ملے اور اہل اسلام کا عدد سوا ہوا، اس حال سے گمراہوں کے دلوں سے حسد کا دھواں اٹھا اور وہ اہلِ اسلام کے اور سوا عدو ہو کر اہل اسلام کی رسوائی اور الم دہی کے لئے ہر ہر گام ساعی ہوئے مگر اس حوصلہ سے محروم رہے کہ وہ رسول اللہؐ کو آلام دے کر مسرور ہوں، اس لئے سارا حسد اور ملال، مادی وسائل سے محروم مسلموں کو دکھ دے کر دور ہوا، اس طرح رسول اللہؐ کے ہمدموں کے لئے مکہ کی وادی آلام اور دکھوں کا گھر ہو کر رہ گئی، اس لئے رسول اللہؐ کی رائے ہوئی کہ اہل اسلام مکے سے راہی ہو کر حاکم اصحمہ[3] کے ملک رواں ہوں۔

---

[1] عفیفۂ کائنات سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔ جب ام المومنین حضرت خدیجہؓ کی وفات ہوئی اور آنحضرتؐ کو بہت مغموم دیکھا تو اپنی صاحبزادی حضرت عائشہؓ کو جو اس وقت بہت کم سن یعنی چھ برس کی تھیں بڑے ادب واخلاص کے ساتھ آپ کے نکاح میں دے دیا اور مہر کی رقم بھی اپنے پاس سے ادا کی۔ (سیرت خلفائے خلفائے راشدین، ص:۳۸)

[2] سسر کا مرتبہ باپ جیسا ہوتا ہے اب ان لوگوں کے ایمان کے بارے میں غور کریں جو رسول اللہؐ کے سسر اور والد کو غصب خلافت کا الزام دیتے ہیں اور طرح طرح سے ان پر تبرا بازی کرتے ہیں۔ [3] حبشہ کے بادشاہ کا نام اصحمہ تھا جس کو نجاشی کہتے تھے۔ (سیر خاتم الانبیاء، ص: ۱۳۶)

گوکہ مسلم اول سسر رسول اسرہ کے مکرم آدمی ٹھہرے، مگر اسلام کے لئے رسوا کئے گئے۔ اور مارے گئے[۱] اس لئے رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کی رائے مسلم اول کے لئے اسی طرح کی ہوئی کہ وہ ملک اصحمہ رواں ہوں!

ھادی اکرمؐ کی رائے سے وہ ملک اصحمہ کی رحلہ کے واسطے راہی ہوئے، اک مرحلے[۲] اک سوداگر[۳] ملا، سسر رسول سے سوال ہوا:

''کہاں کا ارادہ ہے''؟

کہا: ''اہل مکہ کی الم رسائی سے ملول ہوکر ملک اصحمہ کو راہی ہوں''۔

وہ سوداگر آڑے ہوا اور اصرار کر کے حاکم اول کو ہمراہ لے کر سوئے مکہ رواں ہوا اور مکہ آ کر صدا دی:

''اے روسائے مکہ! اس آدمی کو مکہ سے الگ کر رہے ہو کہ وہ صلہ معاد[۴] کے حصول کے لئے ساعی ہے اور ہمدردی، صلہ رحمی، عطا و کرم کا مالک ہے؟ معلوم ہو کہ وہ مسلم اول کا حامی و مددگار ہے، اس لئے سارے لوگ اس کی الم رسائی اور دکھ دہی سے دور ہوں''۔

اہل مکہ سوداگر کی اس صدا کو مسموع کر کے، سسرِ رسول کی آمد کے لئے آمادہ ہوئے، مگر مسلم اول کو کہاں گوارا کہ اس کا حامی و مددگار کوئی گمراہ سوداگر ہو، اس لئے کہہ اٹھے کہ اس کا مددگار اللہ اور اس کا رسولؐ ہے اس کے علاوہ ہر کسی کی مدد مردود ہے۔[۵]

مسلم اول سسرِ رسول، رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم سے ملے اور سارا حال کہا۔ رسول اللہؐ کا کلام ہوا:

---

[۱] چنانچہ جب حضرت طلحہ بن عبداللہ ان کی تبلیغ سے حلقہ بگوش اسلام ہوئے تو حضرت طلحہؓ کے چچا نوفل بن خویلد نے ان دونوں کو ایک ساتھ باندھ کر مارا اور حضرت ابو بکرؓ کے خاندان نے کچھ حمایت نہ کی (سیر الصحابہ ج ۱ ص ۲۴ بحوالہ طبقات ابن سعد) [۲] مقام برک الغماد [۳] ابن الدغنہ رئیس قارہ [۴] آخرت۔ [۵] (سیرت خلفائے راشدین، ص: ۳۵)

''اے مسلم اول! ہمارے ہمراہ رہو! اللہ ہم کو رحلہ کا حکم دے گا''۔

مسلم اول مکہ مکرمہ ٹھہرے رہے اور معمول کی طرح اعلائے اسلام کے لئے ساعی ہوئے[1]۔

---

[1] بعض روایتوں میں ہے کہ قریش نے ابن الدغنہ کی امان اس شرط پر منظور کی کہ وہ ابوبکر کو سمجھا دیں:

''وہ جب اور جس طرح جی چاہے اپنے گھر میں نماز پڑھے اور قرآن کی تلاوت کرے لیکن گھر سے باہر انہیں نمازیں پڑھنے کی اجازت نہیں!''

ابوبکر صدیقؓ نے عبادت الٰہی کے لئے مسجد بنائی تھی، کفار کو اس پر اعتراض ہوا انہوں نے ابن دغنہ کو خبر دی کہ ہم نے تمہاری ذمہ داری پر ابوبکر کو اس شرط پر امان دی تھی کہ وہ اپنے مکان میں چھپ کر اپنے مذہبی فرائض انجام دیں مگر اب وہ گھر کے آگے مسجد بنا کر اعلان کے ساتھ نماز پڑھتے ہیں اس سے ہم کو خوف ہے کہ ہماری عورتیں اور بچے متاثر ہو کر اپنے آبائی مذہب سے بدعقیدہ نہ ہو جائیں اس لئے تم انہیں مطلع کر دو کہ اس سے باز آ جائیں ورنہ تم کو ذمہ داری سے بری سمجھیں۔

ابن الدغنہ نے ابوبکر سے جا کر کہا: ''تم جانتے ہو میں نے کس شرط پر تمہاری حفاظت کا ذمہ لیا ہے؟ اس لئے یا تو تم اس پر قائم رہو یا مجھے ذمہ داری سے بری سمجھو میں نہیں چاہتا کہ عرب میں مشہور ہو کہ میں نے کسی کے ساتھ بدعہدی کی''۔

ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے نہایت استغناء کے ساتھ جواب دیا: ''مجھے تمہاری پناہ کی حاجت نہیں میرے لئے خدا اور اس کے رسولؐ کی پناہ کافی ہے۔'' (سیر الصحابہ، ج:۱، ص:۳۵ بحوالہ بخاری)

# معاہدہ عدم سلوک اور مسلم اول کی ہمدمی

رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے عہدہ اعلیٰ کو اک کم آٹھ سال ہوئے، مکہ کے سرداراور اہل رائے لوگ اکھٹے ہوئے کہ کس طرح اسلام اور اہلِ اسلام کا کارواں رکے؟ طے ہوا کہ رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم اور اس کے دادا کی ساری آل واولاد سے ہر طرح کا سلوک کاٹ کرر کھواور اسرۂ رسولؐ کے لوگوں سے ہر طرح کے معاملے روک لو، سارے لوگ اس رائے کے حامی ہوئے۔ ولد عکرمہ[1] سے کہا کہ اس معاملے کے لئے اک معاہدہ لکھو کہ اہل مکہ اس معاہدے سے آگاہ ہو کراس کے عامل ہوں۔

ولد عکرمہ سے معاہدہ لکھوا کر سارے سرداروں کی گواہی لی گئی اوراس کو دار اللہ کے در سے لٹکا کر عم رسول، والد علی کرمہ اللہ کو اطلاع دی کہ اس طرح کا معاہدہ ہوا ہے اگر محمدؐ کو ہمارے حوالے کر دو گے ہم اس معاہدہ سے الگ ہوں گے۔

عمِ رسول کو معلوم ہوا کہ اہل مکہ ہم لوگوں کی رسوائی اور الم دہی کے لئے آمادہ ہو کر صلہ رحمی اور عدل کی راہ سے الگ ہو گئے، اہل اسرہ کو لے کر اس درۂ کوہ آگئے کہ وہ درہ عمِ رسول کے اسم سے موسوم ہے۔[2]

ھادی اکرمؐ دو اور اک سال سارے اسرہ کے ہمراہ اس درۂ کوہ کے محصور ہو کر رہے، وہ سارا عرصہ اسرۂ رسولؐ کے لئے دکھوں اور آلام کا رہا، لوگ اکل وطعام سے محروم ہو گئے، گھاس اور کھال کے ٹکڑے کھا کھا کر اللہ اور اس کے رسول کے لئے سارے صدمے سہے۔[3]

مسلمِ اول سسرِ رسولؐ اس سارے عرصے رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمراہ رہے اور سارے دکھ درد کے مساہم ہوئے۔[4]

اللہ کے حکم سے وہ معاہدہ گل سڑ کے معدوم ہوا، اسرۂ رسول اور مسلمِ اول رسول اللہ

---

[1] منصور بن عکرمہ۔ [2] شعب ابی طالب۔ [3] (سیرت خلفائے راشدین ص: ۳۷، ھادی عالم ص: ۱۰۵) [4] شریک۔

صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمراہ درۂ کوہ سے گھروں کو آئے اور سسرِ رسول کو رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمراہ اس درہ کوہ سے رہائی ملی[1]

عمِ رسول، والد علی کرمہ اللہ کا کلام ہے:

''سہل اہل مکہ سے مسرور ہو کر لوٹے (مراد ہے کہ صلح ہوگئی) اس صلح سے مسلم اول اور رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم مسرور ہوئے''[2]

## رسول اللہ کا اسراء سماوی اور سسر رسول

ھادی عالمؐ رحلۂ اسراء کی راہ کے سارے مراحل، طرح طرح کے اسرار و احوال مطالعہ کر کے لوٹے اور اگلی سحر اہل مکہ سے اسراء اسماوی کا حال کہا، وہ سارے لوگ اس حال کو معلوم کر کے اکھٹے ہوگئے اور ہادی اکرمؐ سے ٹھٹھا کر کہا کہ دار المطہر[3] مکہ سے دو ماہ کی راہ ہے، کس طرح وہاں سے سحر سے ادھر ہی ہو کر آ گئے؟ اور طرح طرح کے مہمل سوال ہوئے اور اہل مکہ ہٹ دھرمی کی راہ لگے رہے اور اہل مکہ ہمدم مکرم سے آکر ملے اور کہا کہ اہل اسلام کے سردار کا معاملہ معلوم ہے؟ اس کا دعویٰ ہے کہ وہ سحر سے ادھر ہی ادھر دار المطہر ہو کر لوٹا ہے۔

کہا:

''لوگو! ہم سے کہو، رسول اکرمؐ کا دعویٰ اسی طرح ہوا ہے''؟

کہا: ''ہاں! وہ اسی حال کا مدعی ہے''۔

ہمدم مکرم آگے آئے اور کہا:

''لوگو! معلوم ہو کہ اگر اللہ کے رسول کا دعویٰ وہ ہی ہے، گواہ رہو کہ وہ دعوی لامحالہ اٹل ہوگا''[4]

---

[1] (سیرت خلفائے راشدین، ص: ۳۷) [2] ابو طالب نے اسی واقعے کو اس شعر میں بیان کیا ہے: وھم رجعوا سھل بن بیضاء راضیاً ☆ فسر ابو بکرٍ بھا و محمدا۔ (ایضاً ص: ۳۸) [3] بیت المقدس۔ [4] (ھادی عالمؐ، ص: ۱۱۹)

# وداع مکہ اور اکرامِ رسول

اہل مکہ کی الم رسائی سے ملول ہوکر کئی اہل اسلام مکہ مکرمہ کو الوداع کہہ کر معمورہ رسول کو راہی ہوئے۔

مسلم اول کا ارادہ اسی طرح کا ہوا، مگر رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کا کلام ہوا کہ ٹھہرو! اللہ ہم کو وداع مکہ کا حکم دے گا اور ہم اک دوسرے کے ہمراہ راہی ہوں گے[1]

مسلم اول کو آس لگی رہی کہ اللہ کے حکم سے وہ رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے رحلۂ وداع کی ہمراہی سے مالا مال ہوں گے، اسی لئے وہ اس رحلۂ رسول کے ہر طرح کے امور کے لئے ساعی رہے کہ کسے معلوم ہے کس لمحہ اللہ کا حکم ہوا اور وہ رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمراہ راہی ہوں۔

علی کرمہ اللہ سے مروی ہے:

''رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کا سردار ملائک ''الروح'' سے سوال ہوا کہ رسول کے ہمراہ اس رحلہ کی ہمراہی کسے ملے گی؟ کہا: ہمدم مکرم کو''۔ (رواہ الحاکم)

مآل کار، اللہ کا حکم وارد ہوا کہ اللہ کا رسول مکہ مکرمہ کو الوداع کہہ کر معمورۂ رسولؐ کو راہی ہو! ھادی اکرمؐ اس حکمِ الٰہی سے مسرور ہوئے اور گھر سے اٹھ کر ہمدم مکرم کے گھر کے لئے راہی ہوئے اور ہمدم مکرم سے مل کر کہا:

'' اللہ کا حکم ہوا ہے کہ ہم مکہ مکرمہ کو الوداع کہہ کہ معمورۂ رسولؐ کو راہی ہوں''۔

ہمدم مکرم کا سوال ہوا:

''اس ہمدم رسول کو اس رحلۂ مسعود سے ہمراہی حاصل ہوگی''؟ کہا: ہاں!

---

[1] (سیر الصحابہ، ج ا، ص: ۲۴)

دلی سرور کی اس اطلاع سے روح ودل کھل اٹھے اور ہمدم مکرم کی لڑکی رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کی عروس[1] مطہرہ راوی ہوئی:

''والد اس اطلاع کو حاصل کر کے اس طرح مسرور ہوئے کہ روا ٹھے، اس لمحے ہم کو اول اول معلوم ہوا کہ کمالِ سرور کس طرح سے آدمی کو رلا سکے گا''۔

ھادی اکرم صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کا حکم ہوا کہ راہ کے لئے سواری کا اور راہ رواں کا معاملہ طے کرو!

ہمدم مکرم آگے آئے اور کہا:

''اے اللہ کے رسول! اللہ کے کرم سے دو سواری کا مالک ہوں، اک سواری ہم سے اللہ کی راہ کے لئے وصول کرلو! اس سے ہمدم رسول مسرور ہوگا''۔

ھادی عالمؐ کا حکم ہوا کہ اس سواری کو مول دے کر ہم سے مال حاصل کرو! رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے اصرار سے وہ سورای مول لی گئی۔

اس محل آ کر اہل مطالعہ کو احساس ہوگا کہ ھادی اکرم صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کا اصرار کس لئے ہوا کہ سواری مول ہی لوں گا، ہرگاہ کہ ہمدم مکرم کا اس سے سوا مال ساری عمر، اسلام اور رسول اللہؐ کے لئے رہا؟ دراصل وداع مکہ اور اللہ کے واسطے دوسرے ملک کے لئے رحلہ، اک امر اہم اور اعلیٰ حکم ہے اس لئے رسول اللہؐ کا ارادہ ہوا کہ اس رحلے کے سارے مراحل رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے وسائل ہی سے طے ہوں کہ اللہ کے اس حکم کی ادائے گی مکمل ہو۔

رسول اللہؐ کا علی کرمہ اللہ کو حکم ہوا:

''اے علی! اللہ کے رسول کو حکم ہوا ہے کہ ہمدم مکرم کو لے کر سوئے معمورۂ رسول راہی ہو اور حرم مکہ کو الوداع کہے، مکے کے سرداروں کا گروہ گھر کے

[1] سیدہ عائشہؓ آپ نے فرمایا کہ اس بیشتر مجھے گمان نہ تھا کہ فرطِ مسرت سے بھی آدمی رونے لگتا ہے (ھادی عالم، ص: ۱۲۹)

ادھراس ارادے سے کھڑا ہے کہ وہ اللہ کے رسولؐ کو مار ڈالے، اس لئے
ہماری رائے ہے کہ مکہ مکرمہ ہی رکے رہو اور اہل مکہ کے رکھوائے ہوئے مال
ہم سے لے لو! مالکوں کو اموال لوٹا دو اور معمورہ رسولؐ آکر ہم سے ملو
اور اے علی! ہماری ہری ردا[1] اوڑھ کر سو رہو! اللہ کا وعدہ ہے کہ سرداروں کے
آلام سے دور رہو گے"۔

علی کرمہ اللہ کو اس طرح مامور کر کے رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم گھر سے آگے آئے، سارے سردار وہاں کھڑے ہوئے ملے، اللہ کے حکم سے کلام الٰہی کے اک حصے کا ورد کر کے رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم آگے آئے اور اک مٹھی مٹی لے کر سرداروں کے سراس سے آلودہ کئے، اللہ کے حکم سے سارے سردار حواس گم کردہ کھڑے کے کھڑے رہ گئے اور رسول اکرمؐ کے حال سے لاعلم رہے اور اس طرح اللہ کا رسول، اللہ کے اعداء کے سروں کو آلودہ کر کے وہاں سے رواں ہوا۔

وہاں سے رسول اکرمؐ ہمدم مکرم کے گھر آئے، سارے احوال کہے اور وہاں سے گھر کی کھڑکی کی راہ سے ہمدم مکرم کو ہمراہ لے کر رواں ہوئے اور دکھے دل سے حرم مکہ کو الوداع کہا۔

سحر ہوئی اور مکہ کے سرداروں کے حواس اکٹھے ہوئے اک آدمی کی صدا آئی کہ لوگو! وہاں کس لئے کھڑے ہو رسول اللہؐ سرداروں کے سروں کو مٹی سے آلودہ کر کے وہاں سے عرصہ ہوا رواں ہو گئے۔

وہ اطلاع حاسدوں کے لئے اک دھماکہ اور اک دھکا ہو کر لگی، سروں سے مٹی اڑا کے وہاں سے رسوائی کو گلے لگا کے رواں ہوئے اور لوگوں کو صدا دی:

"لوگو! دوڑو! کسی طرح رسولِ اسلام اور اس کے ہمدم کو لوٹا لاؤ! اگر ہو سکے
ہر دو کو مار ڈالو"!

---

[1] آنحضرت ﷺ کی وہ چادر جو ہرے رنگ کی تھی، حضرت علیؓ اوڑھ کر سوئے۔ (سیرت مصطفیٰ)

اموال کی طمع دی گئی کہ اگر کوئی رسول اسلام کو مار ڈالے گا، وہ مکہ والوں سے سو سواری حاصل کرے گا۔ ہر سو ہر کارے دوڑائے گئے کہ وہ کسی طرح رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم اور اس کے ہمدم کو روک کر امرِ اسلام کے آڑے ہوں، مگر اللہ کا حکم سدا سے حاوی ہے اور سدا حاوی رہے گا گمراہوں کے سارے ارادے مکر و حسد کے سارے ولولے مٹی ہو کر رہے۔[1]

## رحلۂ مسلم اول اور اسماء کا کردار

ہمدم مکرم کی وہ لڑکی کہ رسول اکرمؐ کی عروس مطہرہ ہوئی اس سے مروی ہے:

''ہمدم مکرم کی دوسری لڑکی ''اسماء'' رسول اکرمؐ اور ہمدم مکرم کی راہ کے لئے طعام لے کر آئی، مسئلہ ہوا کہ طعام کے لئے رسی کہاں سے آئے کہ اس سے طعام کو محکم[2] کر کے ہمراہ کر لے۔

اسماء اوڑھی ہوئی رداء کے دو ٹکڑے کر کے لائی، اک ٹکڑا طعام کے لئے ہوا اور دوسرا ماءِ طاہر[3] کے لئے۔

رسول اکرمؐ اس کی اس ادا سے مسرور ہوئے اور لاڈ سے اس کو ''دوری والی'' کہہ صدا دی، اسی لمحے سے اس کا اسم دوری والی ہوا''۔[4]

ہمدم مکرم کی لڑکی اسماء سے مروی ہے:

''اگلی سحر کو مکہ کا سردار عمرو[5] اس کے گھر آ کر سائل ہوا کہ والد کہاں ہے؟ اسماء آگے آئی اور کہا: اللہ کو معلوم ہے! وہ آگے ہوا اور اسماء کو مارا۔

## ہمدم مکرم کی حوصلہ وری

ھادی اکرم صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم ہمدم مکرم کو ہمراہ لے کر ہمدم مکرم کے گھر سے

---

[1] (ھادی عالم، بتغیر) [2] مضبوط۔ [3] عمدہ پاک پانی۔ [4] ناشتہ باندھنے کیلئے رسی کی ضرورت ہوئی تو حضرت اسماءؓ نے بعض روایات کے مطابق اوڑھنی کے دو ٹکڑے کئے اور بعض کے مطابق کمر سے باندھے ہوئے پٹکے کے دو ٹکڑے کئے، اسی دن سے ان کا نام ذات النطاقتین مشہور ہو گیا۔ (ھادی عالم، ابن سعد، سیرت مصطفٰی،) [5] ابوجہل۔

رواں ہوئے ، ہمدم مکرم کواللہ کے رسولؐ کی ہمراہی کا وہ اکرام ملا کہ وہ اک عرصے سے اس کے لئے روح ودل سے دعا گو رہے، اللہ کی درگاہ سے وہ دعا کامگار ہوئی، اس لئے احساس ہوا کہ اللہ کا رسول سارے اعداء کی مکاری اور مساعی سے دور رہے، گھر سے رواں ہوکر عام سڑک سے ہٹ کر مکہ کے اک کوہسار کی راہ لی، ہمدم مکرم کی وہ ساری راہ اس طرح ہوئی کہ گاہ وہ رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے آگے ہوکر راہی ہوئے اور گاہ رک گئے کہ اللہ کا رسولؐ آگے ہو۔ ہر ہر گام اس دلدادۂ رسول کو دھڑکا لگا رہا کہ ادھر ادھر سے کوئی عدو آ کھڑا ہوگا۔

رسول اکرمؐ کا سوال ہوا:

''اے ہمدم! کس طرح کی راہ روی ہے کہ گاہ آگے ہو رہے ہو اور گاہ رک کر ہم کو آگے کر کے راہی ہو''؟

کہا: ''اے اللہ کے رسول! دل کو احساس ہوا کہ کوئی عدو آگے ٹوہ لگائے کھڑا ہوگا، اس لئے آگے ہوا کہ اس عدو کے وار کو روکوں، گاہ دھڑکا ہوا کہ کوئی مکہ مکرمہ کی راہ سے آکر حملہ آور ہوگا، اس لئے رکا کہ اللہ کا رسول آگے ہو''۔

اس طرح ہر ہر گام رسول اکرمؐ کے اردگرد ہوکر ساری راہ طے کی اور مکہ مکرمہ سے ادھر اک کوہسار کی کھوہ کے آگے آ کھڑے ہوئے۔ وہاں آکر ہمدم مکرم آگے ہوئے اور کہا:

''اے رسول اللہ! ٹھہرو! اول اس کھوہ کا کوڑا کرکٹ دور کروں''۔

اس طرح ہمدم مکرم، رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کو لے کر کوہسار کی اس کھوہ کو آرہے کہ اک عرصہ وہاں ٹھہر کر مکہ مکرمہ کے اعداء سے دور ہوں[1]۔

رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم، مسلم اول کی گود کا سہارا لے کر سو رہے ہے کہ اک دراڑ سے کالا مار[2] مسلم اول کو ڈس کر الم رساں ہوا۔ مسلم اول اس الم رسائی سے روا ٹھے اس کے دموع[3] رسول

---

۱؎ (ھادی عالم، ص: ۱۳۳) ۲؎ سانپ۔ ۳؎ آنسو۔

اللہؐ کے موں کو گرے، اس سے رسول اللہؐ اٹھ گئے اور رسول اللہؐ کا سوال ہوا:

''اے مسلم اول! کس لئے رو رہے ہو''؟

کہا:

''مار کا ڈسا ہوا ہوں''۔

رسول اکرمؐ کے روئے مسعود کے ماء سے وہ الم، دم کے دم دور ہوا[1]

مکہ مکرمہ کے لوگ رسول اکرمؐ اور اس کے ہمدم کے لئے گلی گلی اور سڑک سڑک گھومے اور مال کی طمع لئے ہوئے سرگرداں رہے کہ کسی طرح رسول اکرمؐ اور اس کے ہمدم کو روک کر مال کے حامل ہوں، اسی طرح کئی لوگ لاٹھی اور دوسرے اسلحہ لے کر اس کہسار اور کھوہ کے آگے آگئے، ہمدم مکرم کو ڈر لگا کہ گمراہ لوگ اس کھوہ آکر ہم سے آگاہ ہوں گے۔ رسول اکرمؐ سے کہا:

''اے رسول اللہ! وہ لوگ آگئے، لوگوں کو ہمارا حال معلوم ہوگا''۔

رسول اللہ کا کلام ہوا:

''دل سے الم کو دور رکھو اللہ ہمارے ہمراہ ہے[2]''

رسول اللہؐ کا وہ کلمہ، کلام الٰہی کا حصہ ہے اور اسی طرح ہوا، اللہ کی مدد اس طرح ہوئی کہ اک معمر مکڑی کو حکم ہوا کہ وہ اس کھوہ کے کھلے حصے کو ڈھک دے اور دو حمام[3] صحرائی وہاں آگئے۔

مکہ والے ٹوہ لگائے ہوئے ادھر آئے، اک آدمی کا اسرار ہوا کہ اس کھوہ کو ٹٹولو! وہ لوگ وہاں لگے ہوئے ہوں گے، مگر سردار آگے ہوا اور کہا:

''سالہا سال سے وہ کھوہ آدمی سے محروم رہی ہے، کوئی حمام صحرائی کسی آدمی کے ہمراہ رہا ہے؟ اس مکڑی کے گھر کو مطالعہ کرو! وہ گھر محمدؐ کے سال

---

[1] (سیر الصحابہ، ج:۱ص:۲۷، صحابہ کرامؓ، ص:۱۰۲، خلفائے راشدین، ص:۴۱) [2] قرآن کریم نے اس واقعہ کا تذکرہ فرمایا ہے: ''لاتحزن ان اللہ معنا۔'' یعنی غم نہ کر یقیناً اللہ ہمارے ساتھ ہے۔ (ھادی عالم ص:۱۴۴) [3] جنگلی کبوتروں نے وہاں آکر انڈے دے دیئے تھے۔

مولود سے سواعر صے کا ہے'' [1]

اس کلام سے رسول اللہؐ کو معلوم ہوا کہ حمام صحرائی اور مکڑی سے اللہ کے رسولؐ کی مدد کی گئی ہے۔

رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم ہمدم مکرم کے ہمراہ اک عرصہ [2] اس کھوہ رہے۔

## مسلم اول کا لڑکے [3] کو حکم

مسلم اول ہمدم مکرم کا لڑکے کو اول ہی سے حکم رہا کہ وہ کسی طرح کھوہ آئے اور ہم کو مکے والوں کے احوال سے آگاہ کرے، وہ اسی طرح وہاں لک لکا کے آئے اور سارے احوال کی اطلاع دی۔

## مسلم اول کا راعی [4] عامر کو حکم

اسی طرح ہمدم مکرم، مسلم اول کا اک راعی عامر کو حکم رہا کہ وہ وہاں آکر دودھ دوہے اور رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم اور اس کے ہمدم کی مدد کرے۔

## مسلمِ اول کا طے کردہ راہ داں [5]

مآل کار ھادی اکرمؐ اک سحر کو کھوہ سے آگے آئے اور ہمدم کے طے کردہ راہ داں اور ہمدم مکرم کو ہمراہ لے کر وہاں سے رواں ہوئے۔

---

[1] ان لوگوں میں سے ایک تجربہ کار نے کہا کہ اس غار پر مکڑی کا جالا آنحضرتؐ کی پیدائش سے بھی پہلے کا ہے (ایضاً ص:۳۴) [2] غار ثور میں آنحضرتؐ کا قیام تین دن رہا۔

[3] حضرت عبداللہ بن ابی بکر دن کو مکہ مکرمہ رہتے اور رات کو آکر دن بھر کے حالات سے آنحضرتؐ اور حضرت ابوبکر صدیقؓ کو اطلاع دیتے۔ (ایضاً ص:۳۵)

[4] حضرت ابوبکر صدیقؓ کے ایک آزاد کردہ غلام عامر بن فہیرہؓ جو سابقین اولین میں سے ہیں دن بھر بکریاں چراتے اور رات کو بکریاں لے کر وہاں آجاتے تاکہ آنحضرتؐ اور حضرت ابوبکر صدیقؓ بقدر حاجت دودھ پی لیں۔ (ایضاً)

[5] حضرت ابوبکر صدیقؓ پہلے سے ایک راستہ بتانے والے کو اجرت پر طے کر لیا تھا، اس کا نام عبداللہ بن اریقط تھا۔

# راہ کے مراحل

علماء سے مروی ہے کہ رسول اکرمؐ، ہمدم مکرم اور ہمدم راعی عامر اور اس راہ داں کے ہمراہ معمورۂ رسولؐ کے ارادے سے رواں ہوئے اور ساحلی راہ سے معمورہ رسول کے لئے راہی ہوئے۔

اہل علم سے مروی ہے کہ کھوہ سے آگے رحلۂ وداع مکہ اس سال کے ماہ سوم[1] کی اول کو ہوا۔

مسلم اول اک معلوم سوداگر رہے، اس لئے سر راہ کئی لوگوں سے دعا سلام ہوئی، رسول اللہؐ سے لاعلم لوگوں کا مسلم اول سے سوال ہوا: کس آدمی کے ہمراہ ہو؟ کہا:

''اس آدمی کے ہمراہ ہوں کہ وہ ہمارا ہادی ہے''۔

اللہ! اللہ! کس طرح کا عمدہ کلام ہے کہ دو طرح کا کمال لئے ہوئے ہے۔

اول: اس کلام سے معلوم ہوا کہ اللہ کا رسولؐ راہ ھدٰی کا ہادی ہے اور دوسرے: اس کلام سے عام راہ داں مراد لے کر امر رحلہ کو لوگوں کے علم سے دور رکھا، اس طرح اک مرحلہ مکمل ہوا۔

مسلم اول رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمراہ اک کوہ کے اک حصے آ کر رکے کہ اللہ کا رسول اک عرصہ آرام کر لے، اس حصے کا کوڑا دور کر کے مسلم اول رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے واسطے طعام اور دوسرے ماکول کے حصول کے لئے رواں ہو گئے اور اک راعی سے ملے، مسلم اول کا راعی سے سوال ہوا:

''گلہ کس کا ہے''؟

کہا:

''اہل مکہ کے اک آدمی کا ہے''۔

مسلم اول کا سوال ہوا:

---

[1] ربیع الاول۔

''کوئی دودھ ہاری'' لے لی[1] ہے''؟ کہا:

''ہاں! ہے''۔

مسلم اول کا کلام ہوا:

''اول دھول، مٹی دور کرلو اور دودھ دوہ کے ہم کو دو''!

وہ اسی طرح عامل ہوا۔

مسلم اول دودھ کی گرمی کو ماءِ سرد[2] سے دور کر کے رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے آگے آئے، رسول اللہؐ اس دودھ سے مالا مال ہوئے اور مسلم اول کمال مسرور ہوئے اور اللہ والوں کا وہ کارواں اس محل سے آگے رواں ہوا۔

## اک گھوڑ[3]ے سوار کی آمد اور مسلم اول کو صدمہ

ہمدم مکرم، رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمراہ رواں دواں رہے کہ ہمدم مکرم کو دور سے اک گھوڑے سوار کی گرد دکھائی دی، دل کو ڈر لگا اور رسول اکرمؐ سے کہا:

''اے رسول اللہ! کوئی گھوڑے سوار آ رہا ہے، ڈر ہے کہ ہم محصور ہوں گے''۔

ہادی اکرم کا وہی کلام ہوا کہ اس سے اول کھوہ کے ادھر ہمدم سے ہوا:

''ڈر کو دل سے دور رکھو! اللہ ہمارے ہمراہ ہے۔''

وہ گھوڑے سوار سوئے رسول اللہ دوڑا۔ اللہ کے رسولؐ کی دعا ہوئی ''اللھم اصرعہ'' اے اللہ! اس کو گرا دے۔ اسی دم اس کے گھوڑے کا اگلا حصہ گڑ رہا، اس کو اس حال سے کمال ڈر لگا اور احساس ہوا کہ رسول اللہؐ کی دعا سے اس امر کا ورود ہوا ہے، گڑگڑا کر کہا:

''ہر دو آدمی اللہ سے دعا کرو کہ اللہ اس الم سے رہا کر دے، وعدہ ہے کہ رہا ہو کر سوئے مکہ لوٹوں گا اور دوسرے لوگوں کو اس راہ سے روکوں گا''۔

ہادی اکرمؐ دعا گو ہوئے، اللہ کا حکم ہوا اسی دم اس کا گھوڑا رہا ہوا۔[4]

---

[1] بکری۔ [2] ٹھنڈا پانی۔ [3] سراقہ بن مالک۔ [4] (ھادی عالم)

مآل کار رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم مسلم اول اور دوسرے ہمدموں کے ہمراہ اول اولا دعمرو کے گاؤں گئے۔[1] سارے لوگوں سے اول مددگاروں کے گروہ کو رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم اور ہمدم مکرم کی سواری دکھائی دی۔

اولا دعمرو "اللہ احد" کی صدا لگا کر سوئے رسولؐ دوڑے، ہر آدمی ساعی ہوا کہ وہ ہر اک سے اول رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم سے ملے، کئی مددگار کہ رسول اللہؐ سے لاعلم رہے، وہ مسلم اول کے اردگرد اکٹھے ہو گئے کہ وہی اللہ کا رسول ہے، مسلم اول کو احساس ہوا کہ اگر ہر آدمی الگ الگ رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم سے گلے ملے گا، لامحالہ رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم ملول ہوں گے، اس لئے کھڑے ہو کر سارے لوگوں سے ملے اور دل سے کہا کہ لوگوں کو لگ رہا ہے کہ مسلم اول ہی اللہ کا رسول ہے، اس لئے اک رومال لے کر کھڑے ہوئے اور رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے سر مکرم کو اس رومال کے سائے سائے رکھا، اس طرح لوگوں کو معلوم ہوا کہ اللہ کا رسول دوسرا ہے۔[2]

اک عرصہ اولا دعمرو کے گاؤں رہ کر رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم، ہمدم مکرم کو ہمراہ لے کر معمورۂ رسول رواں ہوئے۔[3]

معمورۂ رسول آ کر رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم اک مددگار[4] کے گھر ٹھہرے اور مسلم اول دوسرے مددگار کے ہاں معمولی عرصہ ہوا کہ مسلم اول کے گھر والے ہمدم رسول طلحہ کے ہمراہ معمورۂ رسول آ گئے۔[5]

---

[1] (ھادی عالم، ص:۱۳۹) [2] (ایضا، حیات الصحابہ، ج:۱، ص:۴۳۸، سیر الصحابہ، ج:۱، ص:۲۹) [2] سبحان اللہ! سیدنا صدیق اکبرؓ کی فراست کے کیا کہنے، ایک طرف آپؐ کو تکلیف سے بچانے کے لئے خود آگے ہو کے لوگوں سے گلے ملے اور لوگ آپؓ کو ہی اللہ کا رسول سمجھتے رہے اور بعد میں اپنے عمل سے بتا دیا کہ اللہ کا رسول میں نہیں، دوسرا ہے۔

[3] (بخاری، باب الہجرۃ النبی واصحابہؓ الی المدینہ) [4] حضرت ابوب انصاریؓ۔ [5] (سیر الصحابہ، ج:۱، ص:۳۰)

# معمورۂ رسول کی ہوا اور ماحول

معمورۂ رسول کی ہوا سے مسلم اول محمومٌ[1] ہو گئے اور اس طرح روگی ہوئے کہ رحلۂ ملک عدم کی آس لگ گئی۔

مسلم اول کی لڑکی، عروس رسولؐ کا والد مکرم سے سوال ہوا کہ کس طرح کا حال ہے؟ کہا:

''ہر آدمی[2] کی اس کے گھر والوں کے ہمراہ اس طرح سحر ہو رہی ہے کہ مرگ کھڑاؤں کی ڈوری سے سوا اس کے ارد گرد ہے''۔

عروس رسول، عروس مطہرہ رسول اللہؐ کے آگے آئی اور والد مکرم کے روگ کا سارا حال رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم سے کہا، رسول اللہؐ کی اسی دم دعا ہوئی:

''اے اللہ! مکہ کی طرح اور اس سے سوا معمورہ رسولؐ کے لگاؤ سے ہمارے دلوں کو معمور کر دے اور اس کو روگ سے دور رکھ اور اس کے صاع و مد کو ہمارے واسطے سوا کر اور اس کے روگ (حمی) کو گڑھے کے حوالے کر''۔[3]

مسلم اول سے روگ دور ہوا اور وہ معمول کی طرح ہو گئے اور معمورۂ رسولؐ کی ہوا، مسلم اول اور دوسرے ہمدموں کو کمال راس آئی۔

---

[1] جس کو بخار ہو۔ آپؓ ایسے شدید بخار میں مبتلا ہوئے کہ زندگی سے مایوس ہو گئے (سیر الصحابہ، ج:۱، ص:۳۰)

[2] حضرت عائشہ صدیقہؓ نے والد محترم کا حال دریافت کیا تو صدیق اکبرؓ نے ایک شعر پڑھا: کل امرء مصبح فی اهله. والموت ادنی من شراک نعله. [3] آپ ﷺ نے دعا کیلئے ہاتھ اٹھائے اور فرمایا:

اللهم حبب الينا المدينة كحبتنا مكة او اشد وصححها وبارك لنا في صاعها ومدها وانقل حماها فاجعلها بالجحفة (ایضاً)۔

## معاہدہ عمدہ سلوک

معمورہ رسولؐ آ کر رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کا ارادہ ہوا کہ کوئی معاملہ اس طرح کا ہو کہ معمورۂ رسولؐ کے ہمدموں کو سہارا ملے اور مددگار مالی وسال کی کمی سے دور ہوں، اس لئے رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کا حکم ہوا کہ اک اک مددگار اک اک ہمدم کو گھر لے آئے اور اس سے والد کے لڑکے کی طرح عمدہ سلوک کرے،[1] ہمدم مکرم کا معاہدہ عمدہ سلوک اک مکرم و مسعود مددگار[2] سے ہوا۔

## حرم رسول[3] کی معماری اور مسلم اول کے مال سے ادائے گی

رسول اکرمؐ معمورہ آ گئے اردگرد سے اہل اسلام اک اک کر کے معمورۂ رسولؐ اکھٹے ہوئے اور مکمل رہائی سے سارے الٰہوں کے الٰہ، اللہ مالک الملک کے آگے سر ٹکائی کے لمحے ملے، اس لئے رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کا ارادہ ہوا کہ اک اللہ کے گھر[4] کی معماری ہو، اس کے واسطے رسول اللہؐ کو اک حصہ عمدہ لگا اور وہ حصہ والد کے سائے سے محروم دو لڑکوں سہل اور اس کے ولد ام[5] کی ملک رہا۔

رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کی رائے ہوئی کہ وہ حصہ مول لے کر وہاں اللہ کے گھر اور حرم رسولؐ کی معماری کا کام ہو، لڑکوں کے ولی اور لڑکوں کا اصرار رہا کہ وہ حصہ ہم سے اللہ کے لئے لے لو کہ وہاں اللہ کا گھر معمور ہو اور اللہ سے ہمارے لئے دعا کرو، مگر اللہ کے رسولؐ کا اصرار ہوا کہ اس حصے کا مال ادا ہو! اور اللہ کا حکم اسی طرح ہوا کہ ہمدم مکرم کے مال سے ہی اس حصے کا مال ادا ہوا۔

اس طرح معمورۂ رسولؐ آ کر سارے لوگوں سے اول، اسلام کے واسطے مسلم اول کے کرم

---

[1] (ہادی عالم، ص:۱۵۹) [2] حارثہ بن زہیر جو مدینہ میں اک معزز شخصیت کے آدمی تھے۔ (سیر الصحابہ، ج:۱، ص:۳۱)
[3] مسجد نبوی۔ [4] مسجد۔ (ہادی عالم، ص:۱۵۷، سیر الصحابہ، ج:۱، ص:۳۱) [5] بھائی

وعظا کا سلسلہ ہوا اور وہ حرم رسولؐ کی معماری کے واسطے دوسرے لوگوں کے ہمراہ سرگرم کار رہے۔

## معرکے

معمورۂ رسول آکر اہل اسلام کی رسوائی اور الم رسائی کا دور مکمل ہوا، وہ کھلم کھلا اعلائے اسلام کے لئے ساعی ہوئے، مگر گمراہوں کو اسلام اور اہل اسلام کا علو کہاں گوارا؟ اس احساس سے کہ معمورۂ رسولؐ اسلام کا اک حصار ہوا ہے اور اہل اسلام کے حوصلے سوا ہوگئے، دلوں کی آگ دھک اٹھی، گمراہی اور ہٹ دھرمی کی کالک اور گہری ہوئی، سارے لوگوں کو ڈر ہوا کہ معمورۂ رسول، اسلام کا اک حصار ہو کر گمراہوں کی راہ کھوٹی کرے گا، ہٹ دھرمی اور حسد کی راہ سے اہلِ اسلام کی رسوائی اور طرح طرح کے دکھ کے لئے ساعی ہوئے[1]۔

اس طرح رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کی معمورۂ رسول آمد کے آگے طرح طرح کے معرکوں اور مہموں کا سلسلہ رہا، اک اور اٹھارہ معرکے ہوئے، ہر ہر معرکے مسلمِ اول کو ہادی اکرمؐ کی ہمراہی کا کمال حاصل رہا[2]۔

## معرکۂ اول اور سسر رسول مسلم اول

رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم اطلاع ہوئی کہ اہل مکہ اک عسکر کو ہمراہ لے کر مکہ مکرمہ سے رواں ہوگئے، اس اطلاع کو لے کر رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم سارے ہمدموں اور مددگاروں سے ہم کلام ہوئے اور رائے لی، سارے لوگوں سے اول مسلم اول کھڑے ہوئے اور کمال حوصلہ وری سے کہا کہ ہم رسول اکرمؐ کے ہر حکم کے لئے ہر طرح سے آمادہ ہوئے، اللہ کا رسول کوئی حکم کرے، ہم روح و دل سے اس کے عامل ہوں گے، دوسرے ہمدموں سے اسی طرح کا کلام مسموع کر کے اللہ کا رسولؐ اہل اسلام کے ہمراہ سوئے اعداء رواں ہوا۔

اہل اسلام کی رائے سے رسول اللہ کے واسطے آرام گاہ کھڑی کی گئی مسلم اول اس آرام گاہ کے آگے مسلح ہو کر کھڑے رہے، اگر کسی گمراہ کا ارادہ ہوا کہ وہ سوئے رسول آئے، اسی لمحے مسلم اول

---

[1] (ہادی عالم ص:۱۷۹) [2] (سیر الصحابہ، ج:۱، ص:۳۲، سیرت خلفائے راشدین، ص:۴۸)

کے حملے سے رسوا ہو کر لوٹا، اس طرح رسول اللہؐ ہر دکھ سے دور رہے[۱]

داماد رسول علی کرمہ اللہ کا لوگوں سے سوال ہوا:

''لوگو! اعلیٰ حوصلہ ور آدمی سے آگاہ ہو''؟

کہا:

''وہ داماد رسول، علی ہی ہے''۔

علی کرمہ اللہ کا کلام ہوا:

''ہم ہر عدو کو مار کر کامگار ہوئے، مگر اصل حوصلہ ور کوئی دوسرا آدمی ہے''۔

لوگوں کا سوال ہوا: ہم کو اس آدمی سے آگاہ کرو!

علی کرمہ اللہ کا کلام ہوا:

''اصل حوصلہ ور مسلم اول سسر رسولؐ ہے! وہ اس طرح کہ اسلام کے معرکۂ اول کو رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے واسطے آرام گاہ کھڑی کی گئی اور صدا دی گئی: کوئی ہے کہ رسول اللہؐ کی آرامگاہ کے آگے مسلح ہو کر کھڑا ہو اور اعداء اسلام کو رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم سے دور رکھے؟ واللہ! سارے لوگ اس حوصلہ سے محروم رہے، سوائے سسرِ رسولؐ مسلم اول کے کہ وہ دھاری دار حسام[۲] لے کر رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کی آرامگاہ کے آگے کھڑے رہے، کسی گمراہ کا ارادہ رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کی الم رسائی کا ہوا وہ مسلم اول سسر رسولؐ کے حملے سے رسوا ہو کر لوٹا۔ لوگو! معلوم ہو کہ سارے لوگوں سے اعلیٰ حوصلہ ور سسر رسولؐ مسلم اول ہی ہے''۔[۳]

سحر سے ادھر ہادی اکرمؐ، اللہ کے آگے رو رو کر اس طرح دعا گو ہوئے:

''اے اللہ! اعلائے کلمۂ اسلام کے لئے اہل اسلام کا گروہ اکٹھا ہوا ہے،

---

۱(سیرت خلفائے راشدین ص۴۹۔) ۲ تلوار۔ ۳ حیات الصحابہ، ج:۱، ص:۶۸۶۔

اگر اہل اسلام اس لڑائی کو لڑ کر مارے گئے اللہ واحد کی حمد و دعا کا حوصلہ کس کو ہوگا؟ اے اللہ! ہمارے لئے وہ امداد ارسال کر کہ اس کا وعدہ اللہ کے رسول سے ہوا اور اے اللہ! اس گروہ کو ہلاک کر[1]۔

رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کی دعا والحا کو مسموع کر کے مسلم اول آگے آئے اور کہا اے رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم! سلسلہ دعا کو روک دو! اللہ مالک الملک رسول اکرم کی مدد کرے گا (کمارواہ مسلم)[2]

مسلم اول کے اس کلام سے رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کا روئے[3] مسعود اٹھا اسی دم سردار ملائک ''الروح'' وحی لے کر آئے کہ:

''گروہ اعداء ہارے گا اور وہ موں موڑ کر دوڑے گا''[4]

مسلم اول کی اسلامی روح کا مطالعہ کرو کہ ادھر سردار ملائک وحی کے لئے آمادہ ہوئے، ادھر اس کا دل عکس وحی سے معکوس ہوا اور وہ کہہ اٹھے:

''اے رسول اللہ! سلسلۂ دعا کو روک دو''[5]

معرکہ آرائی کی گھما گھمی ہوئی، مگر اس لمحے کو مسلم اول رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے اکرام کے واسطے ساعی رہے، ہادی عالمؐ کی ردائے مسعود گر گئی دوڑ کر اٹھائی اور رسول اکرمؐ کو اوڑھا دی اور حوصلہ[6] وری کا کلام کہہ کے حملے کے لئے سوئے اعداء رواں ہو گئے۔

---

[1] آپؐ نے اس طرح دعا کی: اللھم انجزلی ما وعدت نی اللھم ان تھلک ھذہ العصبۃ من اھل الاسلام الیوم فلا تعبد فی الارض ابدا۔ (ہادی عالم ص:۱۸۵) [2] (سیرت مصطفیٰ ج۲ ص۸۳) [3] چہرۂ انور۔
[4] اس وقت یہ وحی نازل ہوئی: سیھزم الجمع ویولون الدبر۔ یعنی ان کافروں کو ہزیمت دی جائے گی اور یہ پیٹھ پھیر کر بھاگ جائیں گے۔ (سیرت خلفائے راشدین، ص:۴۹) [5] حضرت شیخ ولی اللہ محدث دہلویؒ لکھتے ہیں کہ حضرت صدیق اکبرؓ کی فراست ایمانی تو دیکھو جبرئیل وحی لے کر چلے اور ان کے قلب پر انعکاس ہو گیا اور وہ کہہ اٹھے کہ بس اتنی دعا کافی ہے اور ان کا کہا ٹھیک اترا۔ (سیرت خلفائے راشدین ص:۴۹) [6] رجز (سیر الصحابہ، ج:۱ ص:۳۳)

مسلم اول اس معرکہ کے اک اہم حصہ[1] کے سردار رہے۔ مسلم اول کا وہ لڑکا[2] کہ اس معرکے کے گمراہوں کا مددگار رہا، لڑائی کے لمحے مسلم اول کے آگے ہوا، مسلم اول حملہ آور ہوئے، مگر وہ ہٹ کر دور ہوا۔ اس معرکے اہل اسلام کامگار ہوئے اور کئی اعداء کو محصور کر کے لائے۔

## محصوروں کا معاملہ اور مسلم اول کی رائے

رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کا حکم ہوا کہ محصوروں کے معاملے کے لئے رائے دو!

عمر مکرم کھڑے ہوئے اور رائے دی: اے اللہ کے رسول! سارے محصوروں کو مار ڈالو!

مسلم اول کھڑے ہوئے اور کہا: اے رسول اللہ! ہماری رائے ہے کہ محصوروں سے مال رہائی لے کر سارے لوگوں کو رہا کر دو اور اس سے آس ہے کہ وہ اسلام لا کر گمراہوں کے آگے ہمارے مددگار رہوں۔

ہادی اکرم صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم ہمدم مکرم کی رائے سے مسرور ہوئے اور حکم ہوا کہ محصوروں سے مال[3] رہائی لے کر سارے محصوروں کو رہا کر دو[4]!

## معرکۂ احد اور مسلم اول

معرکۂ اول کی رسوائی اور ہار، اہل مکہ کی حوصلہ وری کو گہری کالک لگا گئی، اہل اسلام سے اس رسوائی کے صلے کے واسطے اہل مکہ سارا سال سرگرمی اور ولولے سے لڑائی کے لئے مال اور اسلحہ کے حصول کے لئے ساعی رہے، مآل کار معرکۂ احد ہوا۔

اول اول اہل اسلام کامگار ہوئے مگر گھاٹی والوں[5] کی حکم عدولی سے سارا معاملہ الٹ ہوا، کامگاری رک گئی سارا عسکر اسلامی کئی حصے ہو کر ادھر ادھر ہوا، رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ

---

[1] میمنہ (سیرت خلفائے راشدین، ص:۱۴۹) [2] عبد الرحمٰن بن ابی بکر جو اس وقت مشرف باسلام نہیں ہوئے تھے (ایضاً ص:۵۰ بحوالہ استیعاب لابن عبد البر) [3] فدیہ۔ [4] ہادی عالم، ص:۱۹۵) [5] (ایضاً بتغییر)

وسلم کے ہمراہ ہمدم طلحہ اور سعد ہی رہ گئے[۱] اس سے آگے سارے لوگوں سے اول مسلم اول رسول اللہ سے ملے[۲]۔

رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم گھائل ہو کر اک گڑھا کہ اس کی کھدائی ولد عامر کی رائے سے اہل اسلام کے لئے ہوئی وہاں گر گئے[۳]۔

مسلم اول سسر رسول علی کرمہ اللہ، اور ہمدم طلحہ کی مدد سے رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کھڑے ہوئے[۴] اور احد کی اک کھوہ آ گئے اس لمحے مسلم اول رسول اللہ کے ہمراہ رہے۔

## گمراہوں کی گواہی

معرکہ ہوا مکمل گمراہوں کا اک سردار[۵] آ کر کھڑا ہوا اور صدا لگائی:

''محمدؐ سالم ہے''؟

رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کا حکم ہوا:

''ردکلام سے رکے رہو''!

اسی طرح دہرا کر صدا لگائی:

''مسلم اول، سالم ہے''؟

مگر محروم رہا کہ کوئی ردکلام مسموع ہو، اس لئے صدا لگائی:

''عمر سالم ہے''؟

(گمراہ سردار کی اس صدا سے معلوم ہوا کہ گمراہوں کو اس کا علم رہا کہ ہادی اکرمؐ کے علاوہ مسلم

---

۱۔ صحیح بخاری میں ہے کہ آپؐ کے محافظین کی تعداد بارہ ہے۔ دلائل بیہقی اور نسائی میں تعداد گیارہ ہے جبکہ صحیح مسلم میں سات بیان کی گئی ہے اور ابن سعد میں چودہ صحابہؓ کے نام ہیں، اس لئے کہ لوگ کچھ دیر کے لئے کبھی جدا ہوئے اور پھر آنحضرتؐ سے آملے اور تعداد مختلف رہی۔ (سیرت مصطفیٰ، ص: ۵۷۷)

۲۔ (سیرت خلفائے راشدین، ص: ۵۱) ۳۔ (ہادی عالم بتغیر)

۴۔ (تاریخ اسلام، ج: ۱، ص: ۱۶۴) ۵۔ ابوسفیان۔

اول ہی حاکم عالم اسلام ہے[۱])

## معرکہ حمراء الاسد اور مسلم اول

رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم معرکۂ احد سے لوٹے ، اطلاع ملی کہ گمراہوں کا ارادہ ہے کہ سوئے معمورۂ رسول لوٹ کر حملہ آور ہوں۔

رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کا حکم ہوا کہ گمراہوں سے معرکے کے لئے وہی لوگ آمادہ ہوں کہ معرکہ احد کے لئے ہمراہ رہے۔ گو کہ اہل اسلام گھائل اور گراں حال رہے، مگر دم کے دم ساٹھ اور دس آدمی آمادہ ہو گئے۔[۲]

مسلم اول اس معرکے رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمراہ رہے، اہل اسلام کی اس آمادگی کا گواہ اللہ کا کلام ہے:

''وہ لوگ کہ گھائل ہو رہے، مگر اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کی صدا کے آگے لڑائی کے واسطے آمادہ ہو گئے''۔[۳]

## اسرائلی[۴] گروہ سے معرکہ

اسرائلی گروہ سے معرکہ ہوا، مسلم اول رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہر ہر گام ہمراہ رہے۔[۵]

## کھائی[۶] والا معرکہ

کھائی والے معرکے مسلم اول، کھائی کے اک حصہ کے لئے مامور ہوئے اور

---

۱ ابوسفیان نے پہاڑ کے قریب آکر پکارا: کیا قوم میں محمد ہیں؟ کوئی جواب نہ ملا تو اس نے ابوبکرؓ اور عمرؓ کا نام لیا، اس سے معلوم ہوتا ہے کہ کفار بھی آنحضرتؐ کے بعد ابوبکر صدیقؓ ہی کو رئیس امت سمجھتے تھے۔ (سیر الصحابہ، ج:۱، ص:۳۲)

۲ (ہادی عالم، ص:۲۳۰، سیرت خلفائے راشدین، ص:۵۱) ۳ قرآن مجید میں ذکر ہے: الذین استجابوا لله والرسول من بعدما اصابهم القرح ۔ (ایضاً، ص:۵۱) ۴ یہود بنو نضیر ۔ ۵ (سیر الصحابہ، ج:۱، ص:۳۳) ۶ غزوہ خندق۔

ہر عدو کو ادھر سے روک کر رکھا[1]

## عروس مطہرہ کے لئے مکاروں کی مکروہ کاروائی[2] اور مسلم اول کا حلم

گمراہوں سے معرکہ آرائی کر کے عسکر اسلام اک معرکے سے کامگار ہو کر سوئے معمورۂ رسولؐ راہی ہوا، معمورہ رسولؐ سے کئی کوس ادھر اک مرحلے آ کر رکا، وہاں اک معاملہ اس طرح کا ہوا کہ اس سے اہل اسلام کو عموماً اور ہادی کاملؐ کو اہم طور سے دلی دکھ اور صدمہ ہوا۔

رسول اکرمؐ کی عروس مطہرہ اور ہمدم مکرم کی لڑکی، سارا عرصہ رسول اللہؐ کے ہمراہ رہی، عروس مطہرہ کے لئے اک محل الگ رہا، راہ کے اک مرحلے عسکر اسلام رکا، عروس مطہرہ عسکر کی وروگاہ سے دور طہرہ[3] کے حصول کے لئے سوئے صحرا راہی ہوئی۔

عروسِ مطہرہ کو اس لئے اک عرصہ لگا کہ عروسِ مطہرہ کا اک ہار ٹوٹ کر گرا اس ہار کو اکٹھا کر کے وہاں سے وروگاہ لوٹ آئی، وہاں آ کر معلوم ہوا کہ عسکر اسلامی رواں ہوا، اسی محل اک ردا اوڑھ کر سو گئی، رسول اللہؐ کے مامور کردہ ولدِ معطل[4] ادھر آئے، محسوس ہوا کہ عروس مطہرہ ہے، سواری لے کر ادھر آئے، عروسِ مطہرہ سوار ہوئی اور ولدِ معطل سواری کی مہار لے کر آگے آگے رواں رہے اور عسکر اسلامی سے آ ملے۔

مکاروں کا گروہ[5] عروسِ مطہرہ کی رسوائی اور سوء کردار کے لئے ساعی ہوا، عروسِ مطہرہ کو اک مسلمہ، ام مسطح سے سارا حال معلوم ہوا، رسول اللہؐ کی آمادگی سے والدِ مکرم کے گھر آئی اور والد سے رو رو کر سارا حال کہا، والد مکرم روئے اور کہا:

---

[1] (سیرت خلفائے راشدین، ص:۵۱) [2] غزوۂ مصطلق، اس کا دوسرا نام غزوۂ مریسیع بھی ہے (طبقات ابن سعد) اس غزوہ میں عفیفۂ کائنات، محبوبۂ رسول، عروس مطہرہ، صدیق اکبرؓ کی بیٹی، ام المومنین؛ سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنھا پر منافقین نے تہمت لگائی، جس سے رسول اللہؐ، صدیق اکبرؓ، سیدہ عائشہ صدیقہؓ اور تمام مومنین کے دلوں کو انتہائی دکھ ہوا۔ [3] پاکی، صفائی (المنجد) ام المومنین قضائے حاجت کیلئے تشریف لے گئی تھیں۔ [4] حضرت صفوان بن معطل۔
[5] منافقین۔

''اللہ کا سہارا رکھو اور حکمِ الٰہی کی آس رکھو''۔[۱]

مسلم اول کے لئے کمال الم رساں معاملہ وہ ہوا کہ عام اہل اسلام سے دو[۲] اور مسلم اول کے اسرہ کا اک آدمی، مسطح کہ مسلم اول کے مال سے مالا مال رہا، وہ مکاروں کی رائے کے ہم رائے ہوئے۔

مسطح کی اس مکروہ عملی سے مسلم اول کا اس کے واسطے اللہ سے عہد ہوا:

''ساری عمر مسطح کو مال سے محروم رکھوں گا''۔

اس عہد کے واسطے رسول اللہ صلی اللہ علیٰ کل رسلہ وسلم کو وحی ہوئی:

''لوگوں کا مکرم و مسعود آدمی اس عہد سے دور رہے کہ اسرہ والوں اور مال سے محروم لوگوں اور ودارعِ مکہ والوں سے امداد روکے گا، صلہ رحمی اور عمدہ سلوک کرو! اگر اللہ سے عمدہ سلوک کی آس ہے اور اللہ عمدہ سلوک والا اور کمال رحم والا ہے''۔

اس کو مسموع کر کے مسلم اول کہہ اٹھے کہ واللہ! ہم کو آس ہے کہ اللہ ہم سے عمدہ سلوک کرے اور کہا:

''واللہ! ساری عمر مسطح کو مال سے مالا مال رکھوں گا''۔[۳]

---

[۱] (ہادی عالم بالاختصار) [۲] حضرت حسان بن ثابتؓ۔ حضرت حمنہ بنت جحشؓ۔ [۳] حضرت ابوبکر صدیقؓ حضرت عائشہؓ کی برات کے بعد مسطح بن اثاثہ کی کفالت سے دستردار ہوگئے تھے اور فرمایا خدا کی قسم اس فتنہ پردازی کے بعد اس کی کفالت نہیں کر سکتا، لیکن جب یہ آیتیں نازل ہوئیں: ''ولایاتل اولوالفضل منکم والسعة ان یؤتوا اولی القربی والمساکین والمهاجرین فی سبیل الله ولیعفوا ولیصفحوا الاتحبون ان یغفر الله لکم والله غفور رحیم۔'' (النور:۲۲) ترجمہ: تم میں بڑے صاحب مقدرت لوگ رشتہ داروں مساکین اور مہاجرین کو امداد نہ دینے کی قسم نہ کھائیں اور چاہئے کہ ان کے قصور معاف کریں اور ان سے درگزر کریں! کیا تم یہ نہیں چاہتے کہ اللہ تم کو بخش دے؟ اور اللہ بڑا بخشنے والا اور رحمت والا ہے۔ تو حضرت ابوبکرؓ نے کہا کہ خدا کی قسم میں چاہتا ہوں کہ اللہ مجھے بخش دے اور قسم کھائی کہ اب ہمیشہ اس کا کفیل رہوں گا۔ (سیر الصحابہ، ج:۱، ص:۳۵)

# معاہدہ صلح اور مسلم اول

وداع مکہ کو دو کم آٹھ سال ہوئے، رسول اکرم عمرے کے ارادے سے دو سو کم سولہ سو اللہ والوں کو ہمراہ لے کر سوئے مکہ راہی ہوئے، راہ کے اک مرحلے آ کر رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم رکے، وہاں رسول اکرم کو اطلاع ملی کہ مکے والے، اہل اسلام کو مکے سے دور ہی روک کر معرکہ آراء ہوں گے[1]۔

رسول اللہؐ کا کلام ہوا:

''لوگو ہم کو رائے دو!''

مسلم اول سسر رسولؐ آگے آئے اور کہا:

''اے اللہ کے رسول! عمرے کے ارادے سے آئے ہو، اس لئے سوئے مکہ رواں رہو، اگر کوئی آڑے آئے گا، اسی سے لڑائی ہوگی''۔

رسول اللہ کو مسلم اول کی رائے عمدہ لگی، اللہ کا اسم کہہ کے اٹھے اور اہل اسلام کو لے کر مکہ سے کوئی دس کوس ادھر اک گاؤں[2] آ کر رکے، وہاں آ کر رسول اللہ کے اک دلدادہ[3] کو اور اس سے آگے رسول اللہ کے دہرے[4] داماد، اسلام کے حاکم سوم کو حکم ہوا کہ مکہ مکرمہ کے لئے راہی ہو اور مکے والوں سے کہو:

''ہمارا عمرے کا ارادہ ہے اور ہمارا عہد ہے کہ ہم لڑائی سے دور ہوں گے''۔

اور رؤسائے مکہ سے اور مکہ مکرمہ کے مسلموں سے کہہ دو:

''اک عرصہ ادھر، اللہ اہل اسلام کو کامگاری عطا کرے گا''۔

داماد رسول حاکم سوم، مکہ گئے اور وہاں روک لئے گئے اور ادھر اہل اسلام کو کسی طرح اطلاع ملی کہ

---

[1] (ہادی عالم، ص: ۲۹۱، اختصارا) [2] حدیبیہ مکہ سے ساڑھے نو میل، جدہ کی سمت واقع ہے۔ [3] حضرت خراش بن امیہ خزاعیؓ۔ [4] حضرت عثمان بن عفانؓ

داماد رسول، حاکم سوم مارے گئے، اس اطلاع سے رسول اللہؐ کو کمال صدمہ ہوا، صدا دی کہ ہر آدمی عہد کرے کہ وہ رسول اللہؐ کے ہمراہ ہر طرح لڑے گا۔

مکہ والوں کو معلوم ہوا کہ اہل اسلام کا اک عسکر طرار لڑائی کے لئے آمادہ ہوا ہے، وہ ڈر گئے اور صلح کے لئے آمادہ ہوئے۔

عروہ ولد مسعود[1] وہاں سے رواں ہو کر رسول اکرمؐ سے ملا اور کہا:

''اے محمد! وہ لوگ کہ اسلام لائے اور ہمدم ہوئے مکہ والوں کے ہمدرد ہو کر لڑائی سے روگرداں ہوں گے''۔

مسلم اول کہ ساری عمر، رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمراہی رہے، کمال حلم اور سہار[2] کے مالک رہے، مگر اس کلام سے اس کو دلی صدمہ اور دکھ ہوا، اس لئے اس سے کڑا[3] کلام کر کے کہا:

''امر محال ہے ہمارا کوئی آدمی رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم سے روگرداں ہو''۔

عروہ کا لوگوں سے سوال ہوا: ہم کو اس آدمی سے آگاہ کرو! کہا: وہ سسر رسول، مسلم اول ہے۔ عروہ کا کلام ہوا کہ واللہ! مسلم اول کا ہم سے صلہ رحمی کا معاملہ رہا ہے، اس لئے رد کلام سے دور ہوں۔

معاہدہ صلح مکمل ہوا، اہل اسلام کو محسوس ہوا کہ وہ اس معاملے کو طے کر کے گمراہوں کے آگے ہلکے ہوئے اور ہماری ساکھ کو دھکا لگا، سارے لوگوں کا دل دکھا، اس لئے عمر مکرم، سسر رسول مسلم اول کے آگے آئے اور کہا:

''اے مسلم اول گمراہوں کے آگے اس طرح رسوا ہو کر کس لئے صلح ہوئی''؟

مسلم اول کہ محرم اسرار عہدۂ رسول رہے، اٹھے اور کہا:

''اے عمر! ہادی اکرمؐ اللہ کا رسول ہے، امر محال ہے کہ اللہ کی حکم عدولی

---

[1] عروہ بن مسعود ثقفی جو اہل طائف کے سردار تھے۔ (ہادی عالم، بالاختصار) [2] برداشت۔ [3] سخت۔

کرے، اللہ اس کا حامی و مددگار رہے۔[1]

اور اسی طرح ہوا۔ رسول اللہؐ کو اک مکمل سورہ[2] وحی کی گئی، اس وحی سے اللہ کی گواہی آئی کہ معاہدہ صلح اہل اسلام کی کھلی کامگاری ہے۔

## اسرائلی گروہ سے اک اور معرکہ[3]

اس معرکے رسول اللہؐ کو اک درد اٹھا، اس لئے رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم حملہ آور عسکر کی ہمراہی سے دور رہے اور مسلم اول کو اس مہم کے لئے علم عطا ہوا، مسلم اول اہل اسلام کو ہمراہ لے کر حملہ آور ہوئے اور کمال سعی کی کہ حصار محکم ٹوٹے، گو کامگاری سے محروم رہے، مگر اسرائلی گروہ کی اکڑ کم کردی۔[4]

## مسلم اول کی اک مہم[5]

مسلم اول اک مہم کے علمدار ہو کر حسمی[6] سے ادھر گئے، سو آدمی ہمراہ رہے، کئی گمراہوں کو ہلاک اور کئی گمراہوں کو محصور کر کے کامگار لوٹے۔

## مسلم اول کی دوسری مہم[7]

مہم اول کی طرح اس مہم کے علمدار مسلم اول ہوئے اور کامگار لوٹے۔

## معرکۂ مکہ مکرمہ[8] اور مسلم اول

اہل مکہ کی مکروہ عملی سے معاہدہ صلح ٹوٹا اور اس طرح معرکۂ مکہ مکرمہ کی راہ ہموار ہوئی، رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم دس[9] دس سو کے دس گروہ کا اک عسکر طرار ہمراہ لے کر سوئے مکہ راہی ہوئے، مسلم اول اور ہر دم کا ہمراہی، رسول اللہؐ کے ہمراہ رہا۔

---

[1] (سیر الصحابہ، ج:۱،ص:۳۶) [2] سورۂ فتح اسی موقع پر نازل ہوئی۔ (ہادی عالم،ص:۳۰۳) [3] غزوۂ خیبر۔ [4] (سیرت خلفائے راشدین ص:۵۱) [5] بنی کلاب۔ [6] وادی القری۔ [7] بنو فزارہ (سیر الصحابہ ج۱ ص۳۶) [8] فتح مکہ مکرمہ۔

[9] دس ہزار۔

مکہ آ کر والد مکرم، ولد عامر کو رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے آگے لائے کہ اللہ کا رسول اس کو اسلام سے مالا مال کرے، رسول اللہ کا اس کے صدر کولمس ہوا، وہ اسی لمحے اسلام لائے۔[1]

## معرکہ وادی واوطاس[2] اور مسلم اول

اول اول اس معرکہ کا حال اس طرح ہوا کہ اہل اسلام گراں حال ہو کر ادھر ادھر ہو گئے اور ہادی اکرم صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے گرد کوئی دس آدمی رہ گئے: مسلم اول ہمدم مکرم، ہمدم عمر، ہمدم علی کرمہ اللہ، ہمدم اسامہ اور رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے عم مکرم ہادی کامل کے ہمراہ رہے۔

رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم اور عمِ مکرم کی صداؤں سے سارے اہلِ اسلام اکٹھے ہوئے اور اک معرکۂ عام ہوا مآل کار اہلِ اسلام کامگار ہوئے۔

## اہل کہسار[3] کا محاصرہ

معرکۂ مسطورہ سر کے عسکر اسلام آگے رواں ہوا اور مصر کہسار آ کے رکا، رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کا حکم ہوا کہ اہل کہسار کا محاصرہ کر کے رہو! اس محاصرے کو کوئی آدھا ماہ ہوا، اک سحر کو ہادی اکرم سو کر اٹھے، مسلم اول سے کہا کہ ہم کو سوئے ہوئے اک الہام[4] ہوا ہے۔

اور سارا الہام مسلم اول سے کہا۔ مسلم اول، الہام کے سامع ہوئے اور کہا ہم کو محسوس ہو رہا ہے کہ اس سال اس حصار کی کامگاری محال ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کا کلام ہوا کہ

---

[1] سیر الصحابہ، ج:۱،ص:۳۶ [2] (ایضاً) [3] طائف۔ [4] آنحضرتؐ نے خواب میں دیکھا کہ ایک دودھ سے بھرا ہوا پیالہ آپؐ کو دیا گیا مگر ایک مرغ نے آ کر ٹانگ ماری اور سارا دودھ گر گیا حضرت ابوبکر صدیقؓ نے فرمایا کہ یا رسول اللہ! میرا گمان ہے کہ اس قلعہ کو فتح کرنے کا ارادہ ابھی حاصل نہ ہوگا آپؐ نے فرمایا کہ میرا بھی یہی خیال ہے اور صحابہ سے مشورہ فرما کر کوچ کا حکم دیا۔ (تاریخ اسلام)

ہاں! ہم کو اسی طرح محسوس ہورہا ہے، اہل اسلام سے رائے لے کر رسول اللہؐ وہاں سے راہی ہوئے۔

مسلم اول کا لڑکا[1] اسی معرکے کی سہام کاری سے گھائل ہوا، اور مآل کار اسی گھاؤ سے راہی ملک عدم ہوا

## معرکۂ عسرہ[2] اور مسلم اول

رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کو اطلاع ملی کہ حاکم روم ہرکلس حملے کا ارادہ کررہا ہے، رسول اللہؐ کا حکم ہوا کہ اس معرکے کے لئے لوگ کھلے دل سے اموال دے کر اللہ کے آگے کامگار رومسرور رہوں۔

ہمدم مکرم، مسلم اول گھر گئے اور گھر کے سارے اموال لا کر رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے آگے لا ڈالے، رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کا سوال ہوا:

''گھر والوں کے لئے کوئی مال رکھ کر آئے ہو''؟

کہا:''ہاں! گھر والوں کے لئے اللہ اور اس کا رسول ہے''۔

اس سے اول ہمدم عمر گھر کا آدھا مال اللہ کی راہ دے کر مسرور رہے اور دل سے کہا کہ اس امر سے ہمدم مکرم مسلم اول سے آگے رہوں گا، مگر مسلم اول سارا مال دے کر گھر والوں کو اللہ اور اس کے رسول کے حوالے کر آئے، دل سے کہا کہ محال ہے کہ ہمدم مکرم، مسلم اول سے سوا کوئی عمل صالح کر کے اس سے آگے ہوں۔

ہمدم مکرم، مسلم اول اس معرکہ مال و روح سے رسول اللہ صلی اللہ علی کل رسلہ وسلم کے ہمراہ رہے اور عسکر اسلام کے مطالعہ کار و امام ہوئے[3]

---

[1] حضرت عبداللہؓ [2] غزوہ تبوک کو سخت آزمائشی حالات کی وجہ سے غزوہ عسرہ بھی کہتے ہیں، عسرہ کے معنی تنگی اور تکلیف کے ہیں۔ (ہادی عالم) [3] لشکر کا جائزہ اور امامت، دونوں امور حضرت صدیق اکبرؓ کے سپرد تھے۔ (سیرت خلفائے راشدین، ص:۵۲)

